(۱۱) كَانَ لِأَخِيْ خَاتِمُ مَاسٍ
میرے بھائی کے پاس ہیرے کی انگوٹھی تھی

(۱۲) كَانَ لَكِنَّ تِسْعَةُ فَدَادِيْنَ وَمَنْزِلَانِ
لیکن ان کے پاس نو ایکڑ زمین اور دو مکان تھے۔

(۱۳) كَانَ مَعَ الْجُنْدِيِّ سَوْطٌ فِيْ يَدِهِ
سپاہی کے پاس اس کے ہاتھ میں کوڑا تھا

(۱۴) كَانَ لِلْأَمِيْرِ مَنْزِلٌ فِيْ بَارِيْسَ وَآخَرُ فِيْ لَنْدَنْ
شہزادہ کے پاس پیرس میں مکان تھا اور لندن میں دوسرا تھا

(۱۵) كُنْتُ أَمْلِكُ مَزْرَعَةً فِيْ شُبْرَا
میں شبرا میں کھیت رکھتا تھا۔

---

ب:- اردو سے عربی بنایئے۔

(۱) ہم بیس اونٹ رکھتے تھے۔
(۲) اسکول میں ایک بڑا کھیل کا میدان تھا
(۳) کمرے کے چار (۴) دروازے تھے
(۴) شہر میں ۱۳ انجن آگ بجھانے والے تھے
(۵) آپ کا باپ ایک بڑا گھر رکھتا تھا
(۶) تم کافی رقم رکھتے تھے۔

(۷) میرا چچا باربرداری کی گاڑی رکھتا تھا۔

(۸) میں کچھ میٹھے سنگترے رکھتا تھا۔

(۹) وہ بہت سے نوکر رکھتے تھے۔

(۱۰) ہم اپنے باغ میں کچھ ناڑکے درخت رکھتے تھے۔

(۱۱) ہم اپنے کھیت میں چند پیڑ رکھتے تھے۔

(۱۲) یہ پیڑ بہت سی شاخیں رکھتا تھا۔

(۱۳) میں اپنے باپ کے لئے اچھی خبریں رکھتا تھا۔

(۱۴) وہ بہت اچھے دوست رکھتا تھا۔

(۱۵) اندھا بھکاری کچھ کھانا رکھتا تھا۔

(۱۶) کوّا ایک اونچے پیڑ پر ایک گھونسلہ رکھتا تھا۔



# سبق (۱۳)

# تَصرِیفُ افعالِ الحدث

## زمانے کے افعال کی گردان

### (صیغہ مضارع مطلق)

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیئے۔

(۱) میں اسکول کو جاتا ہوں۔

(۲) تو کتاب لکھتا ہے (۳) وہ کتاب لکھتی ہے۔

بہرکیف جو فعل کسی کام کا صرف ہونا ظاہر کرتا ہے اور اس کام کے پورے ہونے یا ادھورے رہنے کی طرف اشارہ کرتا ہے۔ اس کو صیغہ مضارع مطلق کہا جاتا ہے۔ جیسے۔

میں گاتا ہوں یا میں گاؤں گا۔

اب ذرا عربی افعال کی گردان کیجئے۔

| | |
|---|---|
| أَكْتُبُ - میں لکھتا ہوں | يَكْتُبُ - وہ لکھتا ہے |
| نَكْتُبُ - ہم لکھتے ہیں | تَكْتُبُ - وہ لکھتی ہے |
| تَكْتُبُ - تو لکھتا ہے | تَكْتُبَانِ - تم دو لکھتے ہو۔ |
| تَكْتُبِيْنَ تو لکھتی ہے | تَكْتُبُوْنَ - تم سب لکھتے ہو۔ |

| | |
|---|---|
| تَكْتُبِيْنَ - تم لکھتے ہو۔ | يَكْتُبُوْنَ - وہ سب لکھتے ہیں |
| يَكْتُبَان - وہ دو لکھتے ہیں | يَكْتُبْنَ وہ سب لکھتی ہیں |
| تَكْتُبَانِ - وہ دو لکھتی ہیں | |

اس طرح اسکول کو جاتا ہوں کا ترجمہ۔ اَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَة لکھا جائے گا۔

اور معلوم حقیقت کے لئے جیسے
گرمائی دھاتوں کو پگھلا دیتی ہے کا ترجمہ۔ اَلْحَرَارَةُ تُصَهِّرُ اَلْمَعَادِنَ ہو گا۔

---

## عربی الفاظ اور معنی

| | |
|---|---|
| فَاكِهَةٌ - پھل | فِي السَّاعَةِ - بجے |
| رِسَالَةٌ - خط۔ لیٹر | اَلتَّذْكِرَةُ - یاد دلانا |
| عِشَاءٌ - رات کا کھانا | اَلتَّذَكُّرُ - یاد کرنا |
| بِضَاعَةٌ - اسباب و مال | اَلْاِسْتِذْكَارُ - مطالعہ کرنا |
| سِلَعٌ - مال و اسباب | غُرُوْبُ الشَّمْسِ شام کا وقت |
| اَلصِّيَاحُ - چلانا، چیخنا | اَلْمَهْرُ - ملنا |
| اَلْوَجَعُ - زخم، درد ہونا | اَلتَّفْضِيْلُ - پیش کرنا |
| لِلزِّيَارَةِ - ملاقات کرنا | اَلصِّيْنُ - چین کا ملک |
| مَرِيْضٌ - بیمار، روگی | اَلْبُنُّ - قہوہ، کافی |

| | |
|---|---|
| لِلرِّيَاضَةِ مَاشِيًا - برائے چہل قدمی | اَلْفِيْرَانُ - چوہے |
| لِلرِّيَاضَةِ فِيْ عُجْلَةٍ - ہانکنے کے لئے | اَلْقِطَطُ بلیاں |
| لِلرِّيَاضَةِ عَلٰى مَطِيَّةٍ - چڑھنے کیلئے | تَارِيْخٌ ہسٹری |
| لِلرِّيَاضَةِ فِيْ سَفِيْنَةٍ کشتی میں سوار ہونے کے لئے | کہانی |
| | دَرْسٌ - سبق |

ا۔ عربی سے اردو ترجمہ پڑھیے

(۱) تَأْكُلُ الْقِطَطُ الْفِيْرَانَ -

بلیاں چوہوں کو کھاتی ہیں۔

(۲) أَتَذَكَّرُ تَارِيْخَ حَيَاتِهٖ جَيِّدًا ؛

میں اس کی زندگی کی کہانی خوب بیان کرتا ہوں

(۳) أَسْتَذْكِرُ دُرُوْسِيْ كُلَّ يَوْمٍ

میں اپنا سبق خوب یاد کرتا ہوں۔

(۴) يُذَكِّرُنِيْ هٰذَا الْمَنْظَرُ بِبِلَادِيْ -

میں یہ منظر اپنے شہروں میں یاد کرتا ہوں۔

(۵) تَهُزُّ الرِّيَاحُ الْأَشْجَارَ الْعَالِيَةَ

ہوا اونچے پیڑوں کو ہلا دیتی ہے۔

(۶) نُفَضِّلُ الشِّتَاءَ عَلَى الصَّيْفِ -

ہم سردیاں گرمیوں سے اچھی سمجھتے ہیں

(۷) اَلْوَلَدُ الْعَاقِلُ يَسُرُّ اَبَاهُ
عقل مند لڑکا اپنے باپ کو خوش کرتا ہے

(۸) يَنَامُ أَبِي كُلَّ لَيْلَةٍ بَعْدَ السَّاعَةِ الْعَاشِرَةِ
میرا باپ ہر رات ۱۰ بجے کے بعد سو جاتا ہے

(۹) يَقْطَعُ الْمَاسُ الزُّجَاجَ
ہیرا شیشے کو کاٹ دیتا ہے

(۱۰) وَيَأْتِي الشَّاىُ مِنَ الصِّيْنِ
چائے چین سے آتی ہے۔

(۱۱) وَيَأْتِي الْبُنُّ الْجَيِّدُ مِنَ الْيَمَنِ
اور اچھا قہوہ یمن سے آتا ہے

(۱۲) يَخْرُجُ أَبِي لِلرِّيَاضَةِ مَاشِيًا كُلَّ يَوْمٍ
میرا باپ ہر روز چہل قدمی کے لئے نکلتا ہے

(۱۳) وَيَخْرُجُ عَمِّي لِلرِّيَاضَةِ فِي عَجَلَةٍ
اور اندھا گاڑی میں سوار ہو کر نکلتا ہے۔

(۱۴) وَيَخْرُجُ اَخِي لِلرِّيَاضَةِ عَلٰى مَطِيَّةٍ
اور میرا بھائی سوار ہو کر نکلتا ہے

(۱۵) وَاَخْرُجُ لِلتَّرَوُّضِ فِي سَفِيْنَةٍ قُبَيْلَ غُرُوْبِ الشَّمْسِ
اور میں کشتی میں سوار ہونے کے لئے دن چھپنے سے پہلے نکلتا ہوں۔

## ب:- اردو سے عربی بنایئے

(۱) یحییٰ بنک میں کام کرتا ہے۔
(۲) میں اس کو خوب جانتا ہوں۔ (اَعۡلَمُ۔ جانتا ہوں)
(۳) میرا باپ سردیوں میں چار پیتا ہے۔ (یشربُ الشا۔ چار پینا)
(۴) بعض درخت ہم کو پھل دیتے ہیں۔
(۵) میں شام کا کھانا کھانے سے پہلے ہر رات اپنے خطوط لکھتا ہوں۔
(۶) سوداگر اپنا مال فروخت کرتا ہے۔
(۷) سورج مشرق سے طلوع ہوتا ہے اور مغرب میں ڈوبتا ہے۔
(۸) چڑیاں اپنے گھونسلے اونچے پیڑوں پر بناتی ہیں
(۹) میرا باپ مجھ کو ہر روز ایک قرش دیتا ہے۔
(۱۰) میں اپنے باپ سے بہت ہی محبّت کرتا ہوں۔
(۱۱) وہ بچّہ ہمیشہ چلاّتا رہتا ہے۔
(۱۲) میری انگلیاں مجھ کو ستاتی ہیں۔
(۱۳) وہ ڈاکٹر ہر صبح اپنے مریضوں کو دیکھتا ہے۔
(۱۴) میرا بھائی ۸ بجے گھر آتا ہے۔

# سبق (۱۴)

## صیغہ ماضی مطلق اور تصریف فعل

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے۔

(۱) میں نے اپنا سبق لکھا۔

(۲) میں نے اپنا سبق کل لکھا۔

(۳) تمام رات ہوا چلتی رہی۔

جب ہم یہ بتاتے ہیں کہ فلاں کام زمانہ سابق میں ہوا جیسے کل بارش بہت ہوئی تھی۔ ہندوستان نے ۱۵ راگست ۱۹۴۷ء کو آزادی حاصل کی۔ تو ایسے زمانہ کو ماضی مطلق کہا جاتا ہے۔ اسی طرح جب ہم کسی جاندار یا اشیا رکا زمانہ گذشتہ ظاہر کرتے ہیں جیسے اس نے ہر روز چارپی یا مدرسہ ہر روز ۸ بجے کھلتا تھا۔ تو ہم اس کو صیغہ ماضی مطلق کہیں گے۔

اب ذرا عربی افعال کی گردان کیجئے

| | |
|---|---|
| كَتَبْتُ ـ میں نے لکھا | كَتَبْتُمَا ـ تم دو نے لکھا |
| كَتَبْنَا ـ ہم نے لکھا | كَتَبْتُمْ ـ تم سب نے لکھا |
| كَتَبْتَ ـ تو نے لکھا | كَتَبْتُنَّ تم سب عورتوں نے لکھا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَتَبَ | اس نے لکھا | كَتَبْتَا | ان دو عورتوں نے لکھا |
| كَتَبَتْ | اس عورت نے لکھا | كَتَبُوْا | ان سب نے لکھا |
| كَتَبَا | ان دو نے لکھا | كَتَبْنَ | ان سب عورتوں نے لکھا |

اس طرح میں نے اپنا سبق لکھا کا عربی ترجمہ ہوگا۔

كَتَبْتُ دَرْسِی –

كَتَبْتُ دَرْسِيْ أَمْسِ - کل میں نے اپنا سبق لکھا۔

## عربی الفاظ اور معنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْهُبُوْبُ | ہوا کا چلنا | خَفِيْرٌ | گارڈ، پاسبان |
| اَلطَّيَرَانُ | اڑنا | حَارِسٌ | گارڈ، پاسبان |
| اَلْاِخْتِفَاءُ | غائب ہونا | جَرْحٌ | زخم، گھاؤ |
| اَلصِّيَاحُ | چلانا | مِيْلٌ | میل، سنگِ میل |
| حَدِيْثًا | دوسرا دن | اَلْمَلَاءُ | بھرنا |
| اَلْوُقُوْعُ | گرنا | خَلٌّ | سرکہ |
| زَلْزَلَةٌ | بھونچال | مَسْجُوْنٌ | قیدی |
| اَلتَّخْرِيْبُ | برباد کرنا | اَلْاِتِّهَامُ | الزام لگانا |
| كُلٌّ | سب، ہر ایک | سَرِقَةٌ | چوری |
| وَحْشٌ | چوپایہ | فِنْجَانٌ | پیالہ |
| حَدِيْقَةُ الْحَيَوَانَاتِ | جانوروں کا باغ | اَلرَّمْيُ | دور پھینکنا |
| اَلدَّقُّ | بجنا، گونجنا | اَلْاِيْضَاحُ | معلوم کرنا |

اَلْهَرَبُ بھاگنا - هَفْوَةٌ - غلطی

۱۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) مَاتَ الخَفِيرُ أَمْسِ مِنْ جُرُوحِهِ
کل پاسبان اپنے زخم سے مر گیا

(۲) اِشْتَرَيْتُ أَرْبَعَةَ جِيَادٍ مُنْذُ أُسْبُوعٍ
میں نے ایک ہفتے پہلے چار گھوڑے خریدے

(۳) مَشَيْتُ أَرْبَعَةَ أَمْيَالٍ
میں چار میل چلا

(۴) مَلَأْتُ الزُّجَاجَةَ خَلًّا
شیشی سرکہ سے بھر گئی

(۵) هَرَبَ أَحَدُ المَسْجُونِيْنَ مُنْذُ يَوْمَيْنِ
دو دن سے ایک قیدی بھاگ گیا

(۶) ذَهَبْنَا إِلَى حَلْوَانَ فِي الْأُسْبُوعِ المَاضِي
ہم گذشتہ ہفتے حلوائی کے پاس گئے

(۷) لَقَدِ اتَّهَمْنَا الخَادِمَ بِالسَّرِقَةِ
ہم نے نوکر پر چوری کا الزام لگایا۔

(۸) رَكِبْنَا الحَمِيْرَ أَرْبَعَةَ سَاعَاتٍ
ہم نے چار گھنٹے گھوڑے پر سواری کی

(۹) تَأخّرنَا نِصفَ سَاعَةٍ فِي الصَّبَاحِ -
ہم نے صبح آدھ گھنٹے دیر کی۔

(۱۰) قابلت ابن عمّك أوّل أمس
میں نے کل چچازاد بھائی سے ملاقات کی

(۱۱) كَسَرَ ابنك الفنجَانَ وَ رَمَاهُ
تیرے لڑکے نے پیالا توڑ دیا اور اس کو پھینک دیا۔

(۱۲) لَقَدْ وَقَفْنَا عَلَى هفوتك
ہم نے تمہاری غلطی پکڑی

(۱۳) لَقَدْ امطرت كثيرًا أمْسِ
کل بہت بارش ہوئی

(۱۴) لَقِيْتُ جنيهًا فِي الطَّرِيقِ
میں نے راستے میں ایک گنی پائی

(۱۵) سَمِعْتُ هٰذَا الخَبَرَ مُنْذُ ثَلَاثَةِ أيّامٍ
میں نے یہ خبر تین دن سے سنی تھی

---

ب :- اردو سے عربی بنایئے

(۱) کل پیڑ نیچے گر پڑے
(۲) تمام رات ہوا چلتی رہی
(۳) عقاب اڑتا رہا۔

(۴) چور غائب ہو گئے۔
(۵) سپاہی گھر چلے گئے۔
(۶) لڑکا اپنے کُتے پر چِلّایا۔
(۷) میں نے دوسرے دن اپنے دوستوں سے ملاقات کی۔
(۸) میرا باپ دو دن پہلے قاہرہ میں تھا۔
(۹) تمہارا باپ کل یہاں اپنی چھڑی چھوڑ گیا۔
(۱۰) ہماری بلّی نے آج بڑا چوہا مارا۔
(۱۱) ان لوگوں نے ایک بڑا پیڑ گرا لیا۔
(۱۲) ہم نے میز کو ایک کپڑے سے ڈھک دیا۔
(۱۳) بھونچال سے سارا شہر برباد ہو گیا۔
(۱۴) میں نے لکھنؤ کے جانوروں کے باغ میں بہت سے جنگلی چوپایہ دیکھے۔

# سبق (۱۵)

## صیغہ مضارع المتعین للحال

### (زمانہ حال استمراری)

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے

میں پڑھ رہا ہوں۔ میں لکھ رہا ہوں۔

وہ جا رہے ہیں۔

جب ہم یہ ظاہر کرتے ہیں کہ کام بات کرتے وقت بھی ہو رہا ہے تو ہم اس کو فعل حال جاری کہتے ہیں۔ جیسے، بچہ رو رہا ہے، وہ سو رہا ہے۔ اسی طرح جب ہم یہ ظاہر کرتے ہیں کہ کام ابھی جاری ہے تو اس کو بھی صیغہ مضارع برائے تعین زمانہ حال کہیں گے۔ جیسا کہ اوپر مثال دی گئی ہے۔

عربی میں اب کے لیے لفظ الآن استعمال ہوتا ہے۔ اور فعل کا لگاتار ہونا اسم فاعل ظاہر کرتا ہے۔ جیسے

يَقْرَاءُ — پڑھتا ہے

قَارِئٌ — پڑھ رہا ہے۔ پڑھنے والا

أَقْرَأُ الآنَ — میں پڑھ رہا ہوں

إِنِّيْ لَاقْرَأُ — میں پڑھ رہا ہوں

## عربی الفاظ اور معنی

| | |
|---|---|
| اَلتَضَارُبُ - لڑنا | الاخْتِبَاءُ - چھپانا |
| السَّقُوطُ - گھٹنا | الانْتِظَارُ - انتظار کرنا |
| العومُ - تیرنا | الرَّحِيْلُ - روانہ ہونا |
| سُوَالٌ - سوال | اَلبُكَاءُ - رونا، دھونا |
| جُوْعٌ - بھوک | الموتُ - مرنا |
| الرَّعيّ - چرانا | التمزّقُ - چاک کرنا |
| مَرْعیً - چراگاہ | النبح عَلَى - بھونکنا |
| اَلتشاجُرُ - جھگڑنا | السّوَال عَنْ - پوچھنا |
| النّدَاءُ - پکارنا | الفعلة - کاریگر لوگ |
| اَلتَّفكر فى - سوچنا | خَنْدَق - کھائی |
| ظِلٌّ - سایہ | فِنْدِق - ہوٹل |

## ا۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) يطِيرُ العصفورُ فِي الغُرفَةِ الآنَ

چڑیاں گھونسلے میں اُڑ رہی ہیں

(۲) يَسْأَلُ ابُوْكَ عَنْكَ - تیرا باپ تجھ سے سوال کرتا ہے

(۳) النسوۃ راکبات سیارۃ - عورتیں موٹر کار میں سوار ہیں

(۴) أنا کاتب درس - میں سبق لکھ رہا ہوں۔

(۵) أنا مفکر فی ذلک - میں اس کو سوچ رہا ہوں

(۶) الاولاد جالسون فی ظل الشجرۃ
لڑکے پیڑ کے سایہ میں بیٹھ رہے ہیں۔

(۷) الفلاح آت من مزرعتہ
کسان اپنے کھیت سے آرہا ہے

(۸) بعض الاولاد مختبئون خلف الباب
چند لڑکے دروازہ کے پیچھے چھپ رہے ہیں

(۹) الخادم منتظرک بالباب
نوکر تیرا دروازے پر انتظار کر رہا ہے

(۱۰) إنی راحل الآن إلی مصر
میں مصر کو جارہا ہوں

(۱۱) أن البناء لیبنی بیتا صغیرا لنا
معمار ہمارے لئے چھوٹا سا گھر بنا رہا ہے

(۱۲) ألمرأۃ تبکی الآن لموت ابنہا
عورت اپنے لڑکے کی موت پر رو رہی ہے

(۱۳) إن الولد لیمزق ثیابہ
لڑکا اپنے کپڑے پھاڑ رہا ہے۔

(۱۴) ينبحُ الكلبُ الآنَ عَلَى الأوْلَادِ
کتا لڑکوں پر بھونک رہا ہے

(۱۵) النَّاسُ الَّذِيْنَ فِي الغرفة يتكلمون (الآن)
آدمی جو کمرے میں ہیں بات چیت کر رہے ہیں

(۱۶) هٰذَا التلميذ ذَاهِبٌ إلَى المدرسَةِ
یہ شاگرد اسکول کو جا رہا ہے

(۱۷) الفعلة يحفرونَ الآنَ خَنْدَقًا حولَ المَنْزِلِ
مزدور (کاریگر) مکان کے گرد خندق کھود رہے ہیں

---

ب :- اردو سے عربی بنائیے۔

(۱) میں اپنا سبق پڑھ رہا ہوں۔
(۲) وہ فٹ بال (كرة القدم) کھیل رہا ہے۔
(۳) وہ باغ میں کھیل رہے ہیں
(۴) سپاہی اب تک کھڑے ہیں۔
(۵) بارش گر رہی ہے یا نازل ہو رہی ہے۔
(۶) بادبان (ملاحوں) سمندر میں تیر رہے ہیں۔
(۷) دو بلیاں باغ میں لڑ رہی ہیں۔
(۸) شاگرد اپنے استاد سے سوال پوچھ رہا ہے
(۹) لڑکا بھوک سے مر رہا ہے۔

(۱۰) گائے چراگاہ میں چر رہی ہیں۔
(۱۱) افسر گھوڑے کی پشت پر چڑھ رہا ہے۔
(۱۲) یہ برے لڑکے ایک بوڑھی عورت پر ہنس رہے ہیں
(۱۳) لڑکی اپنی ماں کا خط پڑھ رہی ہے۔
(۱۴) نوکر جھگڑ رہے ہیں
(۱۵) مزدور اپنا کھانا کھا رہے ہیں۔
(۱۶) تمہارا باپ بلا رہا ہے۔
(۱۷) نوکر کھانا پکا رہے ہیں۔

# سبق (۱۶)

## صیغہ ماضی استمراری

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیئے

میں کل شکار کھیل رہا تھا۔

میرا بھائی آدھ گھنٹہ پہلے اپنا سبق پڑھ رہا تھا۔

ایسے جملے جن میں ماضی ناتمام کا استعمال کیا جاتا ہے اور جن میں ہم یہ ظاہر کرتے ہیں کہ کام زمانہ سابق میں ہو رہا تھا۔ ان کو ماضی استمراری یا ماضی ناتمام کے صیغے کہتے ہیں۔ جیسے

كُنْتُ أَصْطَادُ أَمْسِ — میں کل شکار کھیل رہا تھا۔

ایسے ہی جب میں نے اس کو دیکھا وہ باجے پر گا رہی تھی۔

سپاہی چور کے پیچھے دوڑ رہے تھے۔

وہ ایک خط لکھ رہی تھی۔

---

### عربی الفاظ اور معنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلنُّمُوُّ | اُگنا | مُنْذُ سَاعَةٍ | ایک گھنٹہ پہلے |
| جُمْلَةٌ | کئی ایک | اَلشُّرْطَةُ | پولیس یا سپاہی |

| | |
|---|---|
| اَلْاِنْتِظَارُ - انتظار کرنا | حَطَبٌ - سوختہ لکڑی کا ایندھن |
| اَلصَّلَاةُ - نماز پڑھنا | حِمْلٌ - لوڈ، وزن |
| مَسْجِدٌ - عبادت گاہ | اَلْاِتِّقَادُ - جلنا، جلانا |
| الرُّقُوْدُ - لیٹنا | الخَلْعُ - اکھڑنا، اکھاڑنا |
| النُّزُوْلُ - ڈانواڈول پھرنا | الرَّعْیُ - چرانا، دیکھ بھال |
| السَّیْرُ - کوچ کرنا | الهُجُوْمُ - حملہ کرنا |
| فِیْ - ذریعہ، میں | سُلَحْفَاةٌ - کچھوا |
| طِفْلٌ - بچہ، شیر خوار بچہ | عَلٰی مَهْلٍ - آسانی سے |
| بِسُرْعَةٍ زَائِدَةٍ - بہت تیزی سے | الزَّحْفُ - رینگنا |
| اَلْاِقَامَةُ - کھڑے ہونا | التَّنَاوُلُ - لینا، کھانا |
| الحَمْلُ - لے جانا | الضِّحْكُ مِنْ - کسی پر ہنسنا |
| مِقْدَارٌ - مقدار | طُوْلُ لَیْلَةِ أَمْسِ - گذشتہ تمام رات |

ا۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) کَانَ الْجُنْدِیُّ یَضْرِبُ جَوَادَهٗ

سپاہی اپنے گھوڑے کو مار رہا تھا

(۲) کَانَ الْقِطَارُ یَسِیْرُ بِسُرْعَةٍ زَائِدَةٍ

ریل گاڑی بہت تیزی سے چل رہی تھی

(۳) کُنْتُ مُقِیْمًا فِیْ عَبْنٰی فِی الرَّبِیْعِ الْمَاضِیْ

یں گذشتہ ربیع میں اندھے کے گھر میں مقیم تھا۔

(۴) كُنْتُ أَتَنَاوَلُ الْغِذَاءَ فِي ذَاكَ الْوَقْتِ

میں اس وقت کھانا کھا رہا تھا

(۵) كَانَ الْفَلَّاحُ حَامِلًا مِقْدَارًا مِنَ الْحَطَبِ،

کسان کچھ لکڑیاں اٹھا رہا تھا

(۶) كَانَ الْمَطَرُ يَسْقُطُ

بارش ہو رہی تھی

(۷) كَانَتِ الْجِمَالُ حَامِلَةً أَحْمَالًا ثَقِيلَةً

اونٹ بہت بھاری بوجھ اٹھا رہا تھا

(۸) كَانَ الْمُعَلِّمُ يَتَكَلَّمُ بِصَوْتٍ خَافِتٍ

استاد نہایت دھیمی آواز سے بات کر رہا تھا

(۹) كَانَتِ الشَّمْعَةُ مُتَّقِدَةً طُولَ لَيْلَةِ أَمْسِ

گذشتہ ساری رات موم بتی جل رہی تھی

(۱۰) فِي ذَاكَ الْوَقْتِ كَانَ أَبِي يَخْلَعُ نَعْلَيْهِ

اسی وقت میں میرا باپ اپنے جوتے اتار رہا تھا۔

(۱۱) كَانَ الْجَيْشُ يُهَاجِمُ الْمَدِينَةَ

لشکر شہر کی طرف حملہ کر رہا تھا

(۱۲) كَانَتِ السُّلَحْفَاةُ تَزْحَفُ عَلَى مَهْلٍ

کچھوا آہستہ آہستہ رینگ رہا تھا۔

(۱۳) كَانَتِ السَّمَاءُ مُظْلِمَةً طُولَ النَّهَارِ أَمْسِ

کل سارا دن آسمان دھندلا رہا تھا

(۱۴) كَانَتِ الْأَوْلَادُ تَضْحَكُ مِنْ خَادِمٍ لَهُمْ

لڑکے اپنے نوکر پر ہنس رہے تھے

(۱۵) كَانَ الرَّاعِي يَرْعَى أَغْنَامَهُ

چرواہا اپنی بھیڑیں چرا رہا تھا۔

ب۔ اردو سے عربی بنایئے

(۱) گذشتہ سال باغ میں بہت سے پھول اُگ رہے تھے

(۲) یہاں ایک گھنٹہ پہلے کئی لڑکے کھیل رہے تھے

(۳) میں تمام دن کل ایک کتاب پڑھتا رہا تھا۔

(۴) سپاہی چور کے پیچھے دوڑ رہے تھے۔

(۵) میرا بھائی آدھا گھنٹہ پہلے اپنا سبق پڑھ رہا تھا۔

(۶) وہ تمام دن ہمارا انتظار کر رہے تھے

(۷) وہ آدمی زیادہ بدقسمت تھے

(۸) بہت سے لوگ مسجد میں نماز پڑھ رہے تھے۔

(۹) بچہ اپنی ماں کی گود میں لیٹا ہوا تھا۔

(۱۰) پیڑ دریا کے کنارے پر اُگ رہے تھے

(۱۱) بچے جنگل میں ڈانواڈول پھر رہے تھے

(۱۲) سپاہی شہر میں چکر لگا رہے تھے

(۱۳) بچہ اپنی ماں کے لیے چلا رہا تھا۔

# سبق (۱۷)

## صیغہ حال التام

### صیغہ ماضی تمام

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے۔

(۱) میں آچکا ہوں (۲) وہ گھر جاچکا ہے
(۳) اس نے انعام حاصل کر لیا ہے
(۴) بہت سے بادشاہوں نے ہندوستان پر حکومت کی

ان جملوں میں فاعل کا کام پورا ہوچکا ہے اور ایسے افعال ماضی تمام کہلاتے ہیں۔

بہرکیف جو فعل کسی کام کے خاتمہ کی طرف اشارہ کرتا ہے وہ صیغہ تمام کہا جاتا ہے۔ جیسے۔ میں گا چکا ہوں۔

---

### عربی الفاظ اور معنی

صِدْقٌ - سچائی  السَّرِقَةُ - چوری کرنا
حَق  سچائی  فِي كُلِّ مَكَانٍ - ہر جگہ
اَلْاِخْفَاءُ  چھپانا  اَلْبَحْثُ عَنْ - کسی کو دیکھنا

| | |
|---|---|
| الإنجاز - پورا کرنا | النجاح - کامیاب ہونا |
| سُوق - بازار | المشاهدة - دیکھنا |
| الخدش - کھرچنا، کھجانا | امتحان - آزمائش، جانچ |
| ناظر مدرسہ - ہیڈ ماسٹر | نہائی - آخری |
| زجاجة - بوتل | اخیر - آخری |
| طعام الإفطار - ناشتہ | الرسوب - اترنا، گرنا |
| الرفس - ٹھوکر مارنا | الضرر - چوٹ لگنا |
| طول النهار - تمام دن | بعض الناس - چند آدمی |
| " دن بھر | الطرق - ٹھکر مارنا |

## ا۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) كسر الخادم الزجاجة - نوکر نے بوتل توڑ دی ہے

(۲) تناولت طعام الإفطار - ناشتہ کرلیا ہے

(۳) رفست الكرة - گیند (میں) ٹھوکر ماری۔

(۴) سألنا أخاك عنك - ہم نے تمہارے بارے میں پوچھا

(۵) ذهب الخادم توا - نوکر جلدی چلا گیا

(۶) لعبت طول هذا النهار - میں اس دن دیر تک کھیلا

(۷) لقد قلت الحق میں نے سچ کہا

نجح التلميذ في الامتحان النهائي - شاگرد آخری امتحان میں پاس ہو گیا

(۹) رَسَبَ الْيَوْمَ تِلْمِيْذَانِ فِي الْاِمْتِحَانِ
آج دو شاگرد امتحان میں فیل ہو گئے۔

(۱۰) كُنْتُ الْآنَ فِي الْمَنْزِلِ مَعَ أَخِيْ
میں اپنے بھائی کے ساتھ مکان میں ہوں

(۱۱) أَضَرَّ الرَّجُلُ نَفْسَهُ كَثِيْرًا
آدمی نے خود ہی چوٹ کھائی ہے

(۱۲) أَخَذْتُ وَاحِدَةً مِنْ هٰذَا التُّفَّاحِ
میں نے ان سیبوں میں سے ایک لے لیا

(۱۳) تَكَلَّمْتُ مَعَ أَبِيْكَ الْيَوْمَ
آج میں نے اپنے باپ سے بات چیت کی۔

(۱۴) بَعْضُ النَّاسِ طَرَقَ الْبَابَ
چند آدمیوں نے دروازے پر ٹکر ماری۔

(۱۵) جَرَحَتْ أُصْبُعِيْ میری انگلی زخمی ہو گئی

(۱۶) لَقَدْ وَجَدَتِ السَّيِّدَةُ نُقُوْدَهَا الْمَفْقُوْدَةَ
عورت نے اپنی کھوئی ہوئی رقم پالی ہے

(۱۷) شَهِدَ أَبُوْكَ الْمُشَاجَرَةَ تمہارے باپ نے لڑائی دیکھی

(۱۸) مَزَّقَ ابْنُكَ الْيَوْمَ ثِيَابَهُ
آج تیرے لڑکے نے اپنے کپڑے پھاڑ ڈالے۔

ب :- اردو سے عربی بنایئے

(۱) ہم نے اپنا شام کا کھانا کھا لیا ہے

(۲) اس نے اپنی ٹانگ توڑ لی ہے۔

(۳) میرا باپ مکان میں ہے۔

(۴) لڑکوں نے کہانی کہی۔

(۵) ناصر بادشاہ ہو گیا ہے۔

(۶) میری بیوی مسجد میں چلی گئی ہے۔

(۷) تم نے اپنی گھڑی چھپا لی ہے۔

(۸) چور نے تمام رقم چرا لی ہے۔

(۹) ہم نے ہر جگہ گیند ڈھونڈ لی ہے۔

(۱۰) میرے والد نے مکہ کی زیارت کی ہے۔

(۱۱) میں مصر گیا ہوں۔

(۱۲) آج ہیڈ ماسٹر نے عارف سے بات کی ہے

(۱۳) استاد نے میرے چچا کو دیکھا ہے۔

(۱۴) لڑکہ میرے لئے ایماندار ہے۔

(۱۵) آپ کا باپ باہر چلا گیا ہے۔

(۱۶) میں نے اپنا کام پورا کر لیا ہے۔

(۱۷) اس نے مجھ کو خبریں بتلائیں۔

(۱۸) ہم نے صبح ہی اس کو بازار میں دیکھا ہے۔

# سبق ۱۸

## مصادر اور فعلی اسماء

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیئے۔

(۱) میں جانا چاہتا ہوں (۲) چہل قدمی کرنا تندرستی ہے
(۳) میں پانی پینا چاہتا ہوں (۴) وہ جانے کے لئے تیار ہے۔
(۵) اس نے مجھ سے ملاقات کی۔

ایسے افعال جن میں کرنا یا ہونا پایا جاتا ہے مصادر یا فعل مصدر کہلاتے ہیں۔ مصادر دو قسم کے ہوتے ہیں

(۱) مفرد یا اسم مصدر
(۲) مصدر اسم فاعل۔

اسم مصدر تو اسم اور فعل کا کام کرتا ہے یعنی اسم کی طرح وہ کسی فعل کا فاعل، مفعول، تمتہ وغیرہ ہوتا ہے اور فعل کی طرح فعل لازم ہونے پر اس کا تمتہ ہوتا ہے۔ جیسے

غلطی کرنا انسان ہے خوش ہونا عقلمندی ہے۔
غلطی ڈھونڈنا آسان ہے خدمت کرنا مشکل ہے

عربی مثالیں جیسے :-
اُرِیْدُ الذِّهَابَ - میں جانا چاہتا ہوں۔
یا اُرِیْدُ اَنْ اَذْهَبَ۔ - میں چاہتا ہوں کہ جاؤں۔
اسم مصدر جیسے۔ المشیُ صحیٌّ - چلنا تندرستی ہے
بعض اوقات ل سے مصدر کا مطلب لیا جاتا ہے جیسے
اُرِیْدُ مَاءً لِلشُّرْبِ - میں پانی پینا چاہتا ہوں
هُوَ مُسْتَعِدٌّ لِلذَّهَابِ - وہ جانے کے لئے تیار ہے
اَتیٰ لِیَزُوْرَنِیْ - وہ مجھ سے ملنے کے لئے آیا ہے

---

## عربی الفاظ اور معنی

ضَرُوْرِیٌّ - ضروری
المُسَاعَدَةُ - مدد کرنا
الضُّعَفَاءُ - کمزور
خَطَاءٌ - غلطی
الاِقْتِصَادُ - بچاا رقم؛
زیادۃٌ علی اللازم - بچی۔ البقا
وَاجِبٌ - ڈیوٹی
یعوّل - سہارا دینا
النظر الی - کسی کو دیکھنا
العِصْیان - نافرمانی کرنا
لِلْایجار - کرایہ پر دینا
نَازِلٌ - مانے والا قبل کرنے والا
اَلْقَبْضُ عَلٰی - پکڑنا
اَلْاَمْرُ - حکم دینا
اَلْمَلْبَس - پہننا
مفید ل - کے لئے مفید
قَادِرٌ عَلٰی - لائق ہونا
فِی السِّبَاحَۃِ - تیرتے ہوئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلْاِبْتِدَاءُ | - | لگنا | اَلْاِدْرَاكُ | - | پکڑنا |
| مَضْغٌ | - | چبانا | اَلشُّرْطِيُّ | - | سپاہی |
| كَسْلَانُ عَلیٰ | - | سست | صِحَّةٌ | - | تندرستی |

ا. عربی سے اردو پڑھیے

(۱) مِنَ الْخَطَاءِ أَنْ نَعْصِيَ وَالِدَيْنَا-

ہمیں اپنے والدین کی نافرمانی کرنا غلطی ہے

(۲) هَاكَ بَيْتًا لِلْاِيجَارِ - یہ مکان کرایہ کے لیے ہے

(۳) جَرَى الشُّرْطِيُّ خَلْفَ الْقَاتِلِ لِيَقْبِضَ عَلَيْهِ

سپاہی قاتل کو پکڑنے کے لئے اس کے پیچھے دوڑا

(۴) اَلْمَشْيُ مُفِيدٌ لِلصِّحَّةِ

چہل قدمی کرنا تندرستی کے لیے مفید ہے

(۵) لَقَدْ اَمَرْتُ كَاتِبِيْ أَنْ يُعْطِيَكَ عَشَرَةَ جُنَيْهَاتٍ

میں نے اپنے کاتب کو دس گنی دینے کا حکم دیا ہے۔

(۶) اَلْمَلَابِسُ الْقُطْنِيَّهْ طَيِّبَةُ الْمَلْبَسِ فِي الصَّيْفِ-

گرمیوں میں روئی کے کپڑے بہترین لباس ہیں

(۷) رِيَاضُ مَاهِرٌ فِي السِّبَاحَةِ- ریاض تیرنے میں ماہر ہے۔

(۸) طِفْلُنَا قَادِرٌ عَلَى الْمَشْيِ الْآنَ -

اب ہمارے لڑکے چلنے پھرنے کے لائق ہیں۔

(۹) اَلسَّمَكَةُ تَبْتَلِعُ طَعَامَهَا بِدُوْنِ مَضْغَةٍ
مچھلی اپنا کھانا بغیر چبائے نگل جاتی ہے۔

(۱۰) تُرِيْدُ المَرْأَةُ اَنْ تَبِيْعَ دَجَاجَتَهَا لِلْقَصَّابِ۔
عورت اپنے بھیڑ قصائی کو بیچنا چاہتی ہے

(۱۱) يَطِيْرُ الصَّقْرُ خَلْفَ العُصْفُوْرِ لِيُمْسِكَهُ
شکرا چڑیوں کو پکڑنے کے لئے ان کے پیچھے اڑتا ہے

(۱۲) اَتَيْتُ اليَوْمَ لِكَيْ اَزُوْرَ وَالِدَكَ۔
آج میں آیا تاکہ تیرے باپ سے ملاقات کروں

(۱۳) لَدَيَّ وَقْتٌ كَافٍ لِحِفْظِ دُرُوْسِيْ۔
میرے پاس اپنا سبق یاد کرنے کے لئے وقت کافی ہے

(۱۴) اِنِّيْ كَسْلَانٌ جِدًّا عَنِ المَشْيِ
میں چلنے پھرنے سے زیادہ سست ہوں۔

(۱۵) جَرَيْتُ بِسُرْعَةٍ زَائِدَةٍ لِاِدْرَاكِ القِطَارِ
میں گاڑی پکڑنے کے لئے بہت تیزی سے دوڑا

---

ب :- اردو سے عربی بنایئے

(۱) تیرنا جسم کے لئے اچھا ہے

(۲) سونا تندرستی کے لئے ضروری ہے۔

(۳) غریب اور کمزوروں کو مدد دینا مہربانی ہے

(۴) دوسروں کو ایذا دینا قطعیً غلط ہے۔
(۵) رقم بچانا عقلمندی ہے۔
(۶) میں آپ کے باپ سے بولنا چاہتا ہوں
(۷) زیادہ دوڑنا بھی مضر ہوتا ہے
(۸) اس نے اپنی ماں کو مدد دینے کے لئے بہت سخت کام کیا
(۹) تازہ پانی پینا اچھا ہے۔
(۱۰) کامل ذکی کے ساتھ کام کرنا چاہتا ہے۔
(۱۱) میری بہن چلنے سے بھی معذور ہے۔
(۱۲) گاڑھی سیاہی سے لکھنا بھی مشکل ہے۔
(۱۳) میں صبح کو ایک چاء کی پیالی پینا پسند کرتا ہوں۔
(۱۴) میں اس کتاب کو دیکھنا چاہتا ہوں۔
(۱۵) بچّہ اندھیرے میں اکیلا سے خوفزدہ ہوتا ہے۔
(۱۶) میں گانا سننے کا شائق نہیں ہوں

# سبق (۱۹)

## صیغہ فعل مستقبل

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے۔

(۱) میں کل وہاں ہوں گا (۲) تم ایک نیا لباس پہنو گے

(۳) وہ آج اپنے استاد کو دیکھے گا۔ یا ملاقات کرے گا۔

ایسے جملے جو آنے والے زمانے میں کسی ہونے والے کام کو ظاہر کرتے ہوں فعل مستقبل کے صیغہ کے جملے کہلاتے ہیں اور فعل مستقبل کی کئی اقسام ہوتی ہیں۔ جیسے

(۱) صیغہ مستقبل غیر حقیقی (۲) صیغہ مستقبل جاری

(۳) صیغہ مستقبل تمام (۴) صیغہ مستقبل حال جاری

لہٰذا عربی میں مستقبل کے لئے فعل سے پہلے "س" کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ جیسے۔

ساکونُ ھناکَ غدًا ۔ میں کل وہاں ہوں گا

سیکونُ لکَ حُلّةٌ جَدِیدَۃٌ

تم ایک نیا لباس پہنو گے یا تیرے پاس ایک نیا لباس ہوگا

سیریٰ معلمہُ الیومَ ۔ وہ آج اپنے استاد کو دیکھے گا

## عربی الفاظ اور معنی!

| | | | |
|---|---|---|---|
| مناهبٌ | مستعد، تیار | مئذنةٌ | منار |
| ساعةٌ | گھڑی، وقت | لحم بقری | گائے کا گوشت |
| شاكرٌ | شکرگزار | نهايةٌ | ختم پر |
| محتنٌ | حریص، لالچی | ربعٌ | چوتھائی |
| القابلُ | اگلا | الوقوعُ | نیچے گرنا |
| القادمُ | اگلا | الضياعُ | کھونا، ضائع ہونا |
| اكتوبر | اکتوبر | مالٌ | پراپرٹی، جائداد |
| اجازةٌ | چھٹی | عوائدُ | ٹیکس |
| الحصول على | حاصل کرنا | ضرائبُ | ٹیکس |
| اليوم بعد الظهرِ | اس دوپہر بعد | يوميٌّ | روزانہ |
| السفر | چھٹی لینا | الوصولُ | پہونچنا |
| في وقتٍ قصيرٍ | جلد ہی | أسبوعانِ | پندرہ روز |
| الارتفاع | اٹھنا | أجرٌ | راتب |
| عشاءٌ | شام کا کھانا | " | تنخواہ |

### ا۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) سَيَكُونُ عِنْدَكَ غَدًا جُمْلَةٌ زَائِرِينَ۔

کل تمہارے پاس سب ملاقاتی آئیں گے (ہوں گے)

(۲) سَیَکُونُ عِندَنَا خُبزٌ وَلَحمُ بَقَرٍی -
ہمارے پاس روٹی اور گائے کا گوشت آئے گا۔
(۳) سَیَکُونُ عِندَکُمُ تفاحٌ لِلغِذَاءِ -
تمہارے پاس غذا کے لئے سیب ہو گا۔
(۴) سیکون لِهٰذا الجامع مئذنةٌ -
اس مسجد کے لئے مینار ہو گی
(۵) سَیَکُونُ لِهٰذِهِ الحَدِیقَةِ اَسوَارٌ عَالِیَةٌ
اس باغ کے لئے اونچی دیواریں (منڈ) ہوں گی
(۶) سَیَکُونُ عِندِی عَمَلٌ کَثِیرٌ بَعدَ یَومٍ اَو یَومَینِ
میرے پاس ایک یا دو دن کے بعد بڑا کام ہو گا
(۷) سَیَکُونُ عِندَهُم نُقُودٌ قَبلَ نِهَایَةِ الشَّهرِ
ان کے پاس مہینہ ختم ہونے سے پہلے رقم رہے گی
(۸) ساکُونُ غَدًا قَادِرًا عَلَی مُقَابَلَتِكَ
میں تیرے مقابلہ پر زور آور ہوں گا
(۹) سیاتِی اَبِی هُنَا بَعدَ ربع سَاعَةٍ
میرا باپ چار دن کے بعد یہاں آئے گا
(۱۰) سنصل هناكَ السَّاعَةَ العَاشِرَةِ
ہم وہاں دس بجے پہنچیں گے
(۱۱) سنقع هٰذِهِ المَنَازِلُ قَرِیبًا -

(۱۱) ستفتح هذه المنازل قريبًا
یہ مکان جلد ہی بنچے گر جائے گا
(۱۲) سَوْفَ يُضِيعُ أَخُوكَ مَالَهُ
تیرا بھائی اس کے مال کو ضائع کر دے گا
(۱۳) سَيَدْفَعُ الزارعونَ العوائدَ في الشهرِ المقبلِ
اگلے مہینہ میں کسان ٹیکس ادا کریں گے۔
(۱۴) سادخر قرشا من اجری الیومی
میں آج اپنی مزدوری میں سے ایک قرش بچاؤں گا
(۱۵) سیترکن هذا المنزل بعد اسبوع
وہ اس مکان میں ایک ہفتہ بعد رہے گا۔
(۱۶) سَيذْهَبانِ الى الرّيف بعد اسبوعين
وہ دونوں ایک ۲ ہفتے بعد ریف کی طرف چلے جائیں گے

---

ب۔ اردو سے عربی بنائیے۔
(۱) وہ وہاں صبح ہی ہوں گے۔
(۲) ہم آدھ گھنٹے میں تیار ہو جائیں گے۔
(۳) وہ اگلے سال ایک سپاہی ہو جائے گا۔
(۴) فوج جلد ہی شہر پہونچ جائے گی
(۵) ہم آپ کے بہت شکر گذار ہوں گے۔

(۶) وہ ایک ماہ کے بعد افسر ہو جائے گا۔
(۷) وہ مستقبل میں بہت لالچی ہو جائیں گے۔
(۸) میں اپنا شام کا کھانا ۷ بجے کھاؤں گا
(۹) ہم اگلے اکتوبر ایک نیا اسکول کھولیں گے۔
(۱۰) اسکول کے لڑکے جلد ہی ایک چھٹی منائیں گے
(۱۱) یہ شاگرد اپنے استاد سے انعام حاصل کرے گا۔
(۱۲) میں اسکندریہ چلا جاؤں گا۔
(۱۳) جہاز امریکہ کو چلتا بنے گا۔
(۱۴) آسمان جلد ہی دھندلا ہو جائے گا۔
(۱۵) علی میری کتابیں دیکھنے آئے گا۔
(۱۶) وہ ہم سے آج دوپہر بعد ملاقات کریں گے
(۱۷) دریائے نیل جولائی کے مہینے میں چڑھے گا۔

# سبق (۲۰)

## افعال ناقصہ التصرف

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے

(۱) میں اس کتاب کو اگلے ہفتے خریدوں گا
(۲) میں آج اسکول کو دیر سے جاؤں گا
(۳) میں آپ کا بہت ممنون ہونگا اگر آپ مجھ سے کل ملیں گے

اوپر کے جملوں میں خریدوں گا، جاؤں گا، ملیں گے، وغیرہ امدادی افعال ہیں جو فعل کے ساتھ مل کر اس کو صیغہ مستقبل بنا رہے ہیں۔

عربی میں ایسے جملوں کے لئے چند افعال ناقصہ مقرر ہیں جن کو کہ صیغہ میں شمار نہیں کیا جاتا اور ان کو افعال غیر قیاسی بھی کہتے ہیں جیسے

یمکنُنی اَن اجریَ۔
ممکن ہے میں دوڑ سکوں یا میں دوڑ سکتا ہوں۔

امکنی اَن اجریَ — انّی قادِر علی الجری
ممکن ہے کہ میں دوڑ سکتا ہوں یا میں دوڑنے کے قابل ہوں

یحتمل ان یاتی علی الیوم — علی آج آ سکتا ہے
لا باس من ان تذھبَ — تم جا سکتے ہو (تو جا سکتا ہے)

| | |
|---|---|
| یلزمہ ان یاتیَ - | اس کو آنا چاہیے۔ |
| یجب علینا اَن نشتغل | ہم کو کام کرنا چاہیے۔ |
| ینبغی اَن نذھبَ | تم کو جانا چاہیے۔ |

لہٰذا مذکورہ بالا افعال ناقصہ مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| مکن یمکن | - | ممکن ہونا |
| احتمل یحتمل | - | امکان ہونا |
| لا بأس لا یابس | - | کوئی ڈر نہیں ہونا |
| لزم یلزم | - | لازم ہونا |
| جَابَ یجبُ | - | واجب ہونا |
| انبغی ینبغی | - | ضروری ہونا |
| قدر یقدرُ | - | قادر ہونا |

لہٰذا افعال غیر قیاسی کی گردان بے قاعدہ ہوتی ہے۔ جیسے

| | | |
|---|---|---|
| کان یکون | - | ہونا (وجود ظاہر کرتا ہے) |
| کوت | - | میں ہوں |
| یکونین | - | وہ ہیں |
| کان | | وہ تھا |
| استطع | | کرسکنا (یہ قوت ظاہر کرتا ہے) |

## عربی الفاظ اور معنی

عَادِل (معَ) کسی کے ساتھ انصاف کرنیوالا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَعْدٌ | - | وعدہ | الأسفُ | - | غم ہونا |
| القفزُ | - | چھلانگ مارنا | مَرضٌ | - | بیماری |
| قدمٌ | - | پاؤں | طول النّہار | - | تمام دن تک |
| مبكرًا | - | پہلے پہل | الأدراك | - | سوچنا |
| الرّحيل | - | گزرنا | التّسلق | - | چڑھنا |
| حالًا | - | فوراً | محطةٌ | - | اسٹیشن |
| فى الحال | - | ابھی ابھی | الاعتقادُ | - | یقین کرنا |
| الانسان | - | کوئی آدمی | كشفُ حسابٍ | - | بِل |
| قمرٌ | - | چاند | قهوَةٌ | | کافی. قہوہ |

---

۱۔ عربی سے اردو پڑھیئے۔

(۱) يجب أن يأسف لمرض معلمه

اس کو اپنے استاد کی بیماری کا رنج کرنا چاہیئے

(۲) ينبغي أن افهم الدرس قبل حفظه

یاد کرنے سے پہلے سبق یاد کر لینا چاہیئے

(۳) يمكنكم أن تشتغلوا طول النّهار

ممکن ہے کہ تم تمام دن کام کرو۔

(۴) امكنني ان ادرك الولد

لڑکے کو سمجھانا چاہیئے

(۵) قد رت أن اتسلق النخلة

تو پیڑ پر چڑھ سکتا ہے

(۶) یحتمل ان أکون مخطئًا

ممکن ہے میں گنہگار ہوں۔ میں گنہگار ہو سکتا ہوں

(۷) لا باس ان تنتظر ھا ھنا

وہاں انتظار رکھنے میں ڈر نہیں ہے

(۸) قد تجدہ فی المنزل بعد الظہر

دوپہر بعد گھر میں اس کو ڈھونڈ لیا تھا۔

(۹) یجب علیھن ان یسافرن الیوم

آج ان کو سفر کرنا چاہیے۔

(۱۰) یحتمل أن اراکن غدًا فی المحطۃ

ہو سکتا ہے کہ میں کل اسٹیشن پر ٹھہر جاؤں گا

(۱۱) ینبغی أن ترسل لأبیك خطابًا

تم کو اپنے باپ کے لیے خط بھیجنا چاہیے۔

(۱۲) یجب أن تعتقد ذلك

تم کو اس پر ایمان لانا چاہیے

(۱۳) استطیع أن اجد لك خادمًا امینًا

تم کو ایک ایماندار نوکر پانا چاہیے

(۱۴) سیرسل لنا الخبّاز کشف حسابنا غدًا

کل جنٹیا وہ ہمارے پاس ہمارا بل بھیجے گا

(۱۵) ینبغی أن تذهبا الی المدرسة مبکرین

تم کو صبح ہی صبح مدرسے جانا چاہئے

(۱۶) لا باس ان تشرب فنجان قهوة

تم کو قہوہ کا پیالہ پینا چاہیئے۔

ب۔ اردو سے عربی بنایئے!

(۱) ہم کو اپنے دشمنوں کے ساتھ انصاف کرنا چاہیئے

(۲) تم کو اپنا وعدہ پورا کرنا چاہیئے (۳) آپ ہماری مدد کر سکتے ہیں

(۴) انور ۵ فٹ ایک چھلانگ لگا سکتا ہے۔

(۵) تم کو گھر سے آواز سننی چاہیئے۔

(۶) شاید وہ بہت دیر سے پہونچیں۔

(۷) شاید تم اپنا بھائی باغ میں پا سکو۔

(۸) وہ ۵ بجے کام روک سکتے ہیں

(۹) وہ کمرے کو چھوڑ سکتا ہے۔

(۱۰) مجھے اپنے باپ کو ایک خط لکھنا چاہیئے۔

(۱۱) تم کو آئندہ اوّل وقت آنا چاہیئے۔

(۱۲) تم کو سچ بولنا چاہیئے (۱۳) اس کو فوراً چلے جانا چاہیئے

(۱۴) لڑکے کھیلنے جا سکتے ہیں (۱۵) وہ جلد ہی لوٹ جائیں گے

(۱۶) ہر کوئی صاف رات میں چاند اور ستارے آسمان میں دیکھ سکتا ہے

# سبق (۳۱)

## صیغہ فعل امر

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے

(۱) اندر آؤ (۲) دروازہ کھولو

(۳) کھڑکیاں بند کر دو۔

ان جملوں میں حکم دیا گیا ہے۔

(۴) بہادر ہو جاؤ (۵) اپنی تندرستی بڑھاؤ

(۶) اوّل پاس ہونے کی کوشش کرو۔

ان جملوں میں ہدایت دی گئی ہے۔

(۷) ہم پر رحم کرو۔ (۸) ہمیں معاف کرو۔

(۹) خدا میرے لڑکے کی عمر دراز کرے۔

ان جملوں میں استدعا یا دعا ظاہر کی گئی ہے۔

ایسے تمام جملوں کو فعل امر میں شمار کرتے ہیں۔ جیسے

اُكْتُبْ - تو لکھ - اکتبوا - تم لکھو

### عربی الفاظ اور معنی

الرفع - اٹھانا، اٹھنا - النقل - حرکت کرنا

| | | | |
|---|---|---|---|
| انفسکم | تم خود ہی | القَطعُ | کاٹنا |
| النفض | ہلانا | العقدُ جیدًا | مضبوط باندھنا |
| بِسَاطٌ | سجّادہ، بچھونا | الذکر | یاد رکھنا |
| قصیدَۃٌ | شعر ونظم | عقدَۃٌ | گرہ ، گانٹھ |
| تلمیذ | اسکول، شاگرد | مَبدأءُ | شروع۔ آغاز |
| البقاء | رہنا، باقی رہنا | غرقٌ | ڈوبنا |
| استدعاء | پکارنا ، بلانا | الرّکوبُ | چڑھنا، سوار ہونا |
| الامساك ب | کسی کو پکڑ لینا | رفیق ب | بامروّت ہونا |
| الاخراج | نکلنا | الحِلّ | کھولنا |
| الحکایۃ | کہنا، بیان کرنا | الفكّ | کھولنا |
| من فضلك | از راہ کرم | الرّفع | اٹھانا |

أ۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) قل الحقّ — سچ کہہ

(۲) هات الكتابَ معكَ — اپنے ساتھ کتاب لاؤ

(۳) انظر الی یمینك — اپنے داہنے طرف دیکھ

(۴) اقطع هذا الغصنَ — اس شاخ کو کاٹ دے

(۵) اعقد الحبل جیّدًا — رسّی کو مضبوط باندھو

(۶) احلل العقدۃ — گانٹھ کھول دے۔

(۷) اركب هذا الجواد يا صاحبي
اے دوست اس گھوڑے پر چڑھو
(۸) اركب عجلتي — میری گاڑی میں بیٹھ جاؤ
(۹) احكوا على حكايتكم من المبداء الى النهاية
شروع سے آخر تک اپنی کہانی بیان کرو۔
(۱۰) دعهما يذهبان وحدهما
ان دونوں جاتے ہوئے آدمیوں کو بلاؤ۔
(۱۱) خلصوا هذا الرجل من الغرق
اس آدمی کو ڈوبنے سے بچاؤ
(۱۲) اعدوا بسرعة — زور سے بلاؤ (سب)
(۱۳) عد سريعًا — جلدی بلاؤ
(۱۴) تعلما كيف تطيعان — پڑھو کیسے تم اطاعت کرتے ہو
(۱۵) كن رفيقًا بالفقراء والضعفاء
فقیروں اور کمزوروں پر مہربان ہو
(۱۶) اخرج يدك من جيبك
(۱۷) اپنی جیب سے اپنا ہاتھ نکال!
(۱۸) اخلع حذاءيك
اپنی جوتی اتار دے
(۱۹) خذ الذرة الى الطاحونة واطحنها جيدًا

(۱۹) اذکرنی عند ابیک ۔ اپنے باپ سے میرا ذکر کر

(۲۰) ساعدنی فی رفع ھذا الصندوق من فضلک

ازراہ کرم مجھے اس صندوق کو اٹھانے میں مدد کیجئے

ب ۱:۔ اردو سے عربی بنائیے

(۱) فہمی یہاں آؤ۔

(۲) یہاں سے اس میز کو منتقل کرنے کے لئے آیئے اور مجھے مدد دیجئے

(۳) ذرا اپنی آواز کو اونچی کیجئے (رفع الصوت (آواز اونچی کرنا)

(۴) اپنے مقام پر رہیئے (۵) لڑکو ۔ دوڑو

(۶) شریف زیادہ ہوشیار رہو

(۷) اپنے ہمسایہ کے گھر میں بچہ کو تلاش کیجیے۔

(۸) خوب ہی غور کیجیے۔ (۹) غالیچہ کو خوب جھاڑیئے (۱۰) مریم! اوپر کھڑکی کھولو

(۱۱) اپنا کام جلد از جلد پورا کرلو (۱۲) اس نظم کو پھر پڑھیے

(۱۳) اچھا طالب علم بننے کی کوشش کرو۔

(۱۴) کیئے جاؤ کوشش میرے دوستو!

(۱۵) اپنے بھائی کے داہنے طرف کھڑے ہو جاؤ

(۱۶) یہ گلاب کو توڑ دو اور اس کو اپنی ماں کو دے دو۔

(۱۷) میرا علاج کرانے کے لئے ہوشیار طبیب کو بلاؤ

(۱۸) میری نصیحت قبول کرو۔ (۱۹) مجھے معاف کرو۔

(۲۰) دریا میں اس تیرتے ہوئے آدمی کو دیکھو۔

# سبق (۲۲)

## صیغہ مبنی مجہول

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے

(۱) لڑکے سے قلم ٹوٹ گیا تھا (فعل مجہول)

(۲) لڑکے نے قلم توڑ دیا۔ (فعل معروف)

دراصل یہ جملہ اس بات کو ظاہر کرتا ہے کہ فاعل کام کرتا ہے یا اس پر کام کیا جاتا ہے۔

صیغہ فعل معروف تو اس بات کو ظاہر کرتا ہے کہ فعل کا فاعل کام کرتا ہے۔ جیسے :-

اس نے گلاب کا پھول توڑ دیا۔

اور صیغہ فعل مجہول اس بات کو ظاہر کرتا ہے کہ فعل کے فاعل پر کام کیا گیا ہے۔ جیسے

اس کی طرف سے گلاب کا پھول توڑ دیا گیا۔

لہٰذا جب فاعل (مبتدا) پر زور دیا جاتا ہے تو فعل معروف استعمال میں لایا جاتا ہے اور جب مفعول پر زور دیا جاتا ہے تو فعل مجہول استعمال کیا جاتا ہے، اس لیے عربی میں ماضی، مضارع اور

مستقبل کے صیغوں کے لئے یَفعُلُ، یَفعِلُ، وغیرہ میزان استعمال کیجاتی ہیں۔ جیسے کسر القلم۔ قلم ٹوٹ گیا۔

## عربی الفاظ اور معنی

| | |
|---|---|
| الرّشح - ٹپکنا، رِسنا | الاقذارُ - فضلہ۔ تھوک وغیرہ |
| زَوْجٌ - جوڑا | سدٌّ - ڈیم، بند |
| اثنانٌ - جوڑا | حاجزٌ - بند باندھ، ڈیم |
| مجنونٌ - پاگل | البصق - تھوک، تھوکنا |
| واقعۃٌ حربیۃٌ - جنگی حملہ | ممنوعٌ - منع کیا ہوا |
| مراکش - مراکو | آنیۃٌ - برتن |
| جواھِرٌ - زیورات | نحاسٌ - تانبا |
| اسِیرٌ - قیدی | ظُھرٌ - دوپہر |
| الذوبان - پگھلنا | مَدْفعٌ - گن، بندوق |
| الافراج عن - آزاد ہونا | مسلوقٌ - اُبلا ہوا |
| العبورُ - پار کرنا | النقع - بھگونا |
| الھدامُ - نیچے کو ڈھکیلنا۔ گرانا | الشنق - پھانسی دینا |

## عربی سے اردو پڑھیے

(١) ترمیُ الاقذارُ خارج المدینۃِ

فضلہ شہر سے باہر پھینکا جاتا ہے۔

(۲) بُنِيَ سدٌّ عَظِيمٌ عند اسوان وبنى آخر عند إسنا
بڑا بند اسوان کے قریب بنایا گیا اور دوسرا سینا رپہاڑ کے
پاس بنایا گیا

(۳) تؤكل الفاكهة النّاضجة
پکا ہوا پھل کھایا جاتا ہے۔

(۴) البصق ممنوعٌ في المدرسةِ
اسکول میں تھوکنا منع ہے۔

(۵) هذِهِ الكتبُ مُمَزّقَةٌ
یہ کتابیں بوسیدہ (پھٹی ہوئی) ہیں

(۶) تُستَعمَلُ آنيةُ النحاسُ للطبخ
تانبے کا برتن پکانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے

(۷) يُذاب الذهب بسهولةٍ
سونا آسانی سے پگھل جاتا ہے۔

(۸) سمع مدفع الظهر منذ نصف ساعةٍ
دوپہر کے آدھا گھنٹے سے بندوق سنی گئی

(۹) سمع في الليل صياحٌ شديدٌ
رات میں بڑی تیز آواز سنی گئی

(۱۰) زرع الفلاح الأشجار في الحديقةِ
باغ میں کسان نے پیڑوں کو اُگایا تھا

(11) كان البيضُ مسلوقًا - انڈا اُبلا ہوا تھا
(12) نقع الثوب في الماءِ - پانی میں کپڑے بھگو دیے گئے
(13) يجب أن يشنق القاتل - قاتل کو پھانسی دینی چاہیے
(14) يمكن عبورُ النهر بسهولة
آسانی سے نہر کو پار کرنا ممکن ہے۔
(15) لا باس من بيع البضاعةِ غدًا
کل سامان بیچنا چاہیے۔
(16) قد يهدم هذا البناءُ في يومين
یہ عمارت دو دن میں ڈھا دی گئی ہے
(17) يلزم ان يباع هذا القصرُ
یہ قصر (محل) بیچنا چاہیے۔

---

ب :- اردو سے عربی بنائیے۔
(1) کپڑے درزی سے سیے جاتے ہیں۔
(2) تمام مدرسوں میں پانی فلٹر کیا جاتا ہے۔
(3) برف گرمائی سے پگھل جاتی ہے۔
(4) روئی مصر سے آتی ہے۔
(5) گھوڑا گاڑی دو گھوڑوں سے بھی چلتی ہے۔
(6) ایک عورت کو پاگل کتے نے کاٹ کھایا تھا۔

(۷) مراکش میں جنگی حملہ ہو رہا ہے۔
(۸) جواہرات میدان میں چھپا دیئے گئے ہیں۔
(۹) کھویا ہوا بچہ پا گیا ہے
(۱۰) پلیٹیں ٹکڑے ٹکڑے ہو گئیں۔
(۱۱) غریبوں کو مالداروں نے مدد دی
(۱۲) جواب دینا چاہیئے۔
(۱۳) تمام کہانی بلا خوف کہی جا سکتی ہے۔
(۱۴) قیدی آزاد ہونے چاہییں۔
(۱۵) آدمی کو پھانسی دی جائے گی۔
(۱۶) کل کے بعد آج آئے گا۔
(۱۷) زمین ایک ہزار روپے میں خریدی گئی۔
(۱۸) شہر تباہ ہو گیا تھا۔

لا - نہیں    کلّا - قطعاً نہیں
ابدًا - کبھی نہیں۔ ہمیشہ

## عربی الفاظ اور معنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابلهٌ | - نادان | اذنٌ | - اجازت |
| بلیدٌ | - بھولا | ما | - کوئی |
| اللبان | - دودھ والا | ای | - کوئی |
| شریف | - نیک آدمی | لارتداءٌ | - رکھنے کے لئے |
| التانیب | - الزام لگانا | التمتع ب | - خوش ہونا |
| الاهمال | - بھولنا | قشرٌ | - چھلکے |
| قطعةٌ | - ٹکڑا | محتاجٌ الی | - ضرورت مند |
| وقت فراغٌ | - فالتو وقت | باخرةٌ | - اسٹیمر، دخانی |
| مفتاحٌ | - کنجی | " | - کشتی |
| الکسبُ | - جیتنا | دافیءٌ | - گرم |
| سباقٌ | - ریس | محقٌ | - سچ |

۱۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) لست غنیًا - وہ مالدار نہیں ہے
(۲) لست محقٌ - وہ سچا نہیں ہے

(۳) لیس لہ عذرٌ - اس کو کوئی عذر نہیں ہے۔

(۴) لیس عندھم ورق ما للکتابۃ

ان کے پاس لکھنے کے لئے کوئی کاغذ نہیں ہے -

(۵) لم یکن الکلام ممنوعًا

بات کرنا منع نہیں کیا جا سکتا

(۶) لم یکن الماء دافئًا

پانی گرم نہیں ہوتا

(۷) ما کان الھواء حارًا

ہوا گرم نہیں ہوتی۔

(۸) لن تبقوا فی ھذا المنزل بعد موت ابیکم

وہ اس مکان میں تمہارے باپ کی موت کے بعد نہیں رہ سکتے

(۹) لن تراھنّ فی القاھرۃ غدًا

(۱۰) یجب ألاّ تسافر بدون إذنی

میری اجازت کے بغیر تم کو سفر نہ کرنا چاہیئے

(۱۱) یحتمل ان تجد البستانی فی الحدیقۃ

باغ میں مالی تلاش کرنا چاہیئے

(۱۲) لمّا یصل قطار الاسکندریۃ

اسکندریہ کی گاڑی نہیں ملے گی۔

(۱۳) لن أنسى وعدي — میں اپنا وعدہ نہیں بھولا

(۱۴) لمابَرِنَه ملابسه الجديدة

اس نے اپنے نئے کپڑے نہیں رکھے

(۱۵) ماكنت محتاجًا لنقود أمسِ

میں کل رقم کے لئے محتاج تھا

(۱۶) لست متمتعًا بصحّةٍ جيّدة

میں اچھی صحت سے لطف اندوز نہیں ہوں

(۱۷) لا يمكن الباخرة أن تبحر اليوم

آج کشتی چلانا ممکن نہیں ہے

(۱۸) لا يمكننا أن نسلق البيض بدون قشر

انڈے کو بغیر چھلکے ابالنا ممکن ہوتا ہے

---

ب۔ اردو سے عربی بنایئے۔

(۱) میں نادان نہیں ہوں

(۲) ہم سچ بولنے سے خائف نہیں ہیں

(۳) تم ایک دوست نہیں رکھتے

(۴) دودھ والا کچھ دودھ نہیں رکھتا ہے۔

(۵) میرا باپ مجھ سے ناراض نہیں ہے۔

(۶) میں نے تم کو ایک روپیہ نہیں دیا ہے۔

(۷) یہ لوگ شریف نہیں ہیں۔
(۸) ہم فالتو وقت نہیں رکھتے ہیں۔
(۹) غریب عورت روٹی نہیں رکھتی۔
(۱۰) تم کو مجھے الزام نہ دینا چاہیئے۔
(۱۱) ہمارے کل نہیں پہونچے گی
(۱۲) لڑکوں کو اپنا کام نہیں بھولنا چاہیئے
(۱۳) میں نے تمام دن روٹی کا ایک ٹکڑا بھی نہیں کھایا۔
(۱۴) میں نے چابی نہیں بھولی ہے۔
(۱۵) وہ ریس جیتنے کی کوشش نہیں کر رہا ہے۔

# سبق (۴۴)

## فعل کے ساتھ نفی اور نہی کا استعمال

ذرا ان افعال کی گردان تو پڑھیے۔

(۱) وہ لکھتا ہے (۲) وہ نہیں لکھتا ہے
(۳) اس نے لکھا (۴) اس نے نہیں لکھا ہے۔
(۵) لکھو (تم) (۶) نہیں لکھو۔

یہ جملے فعل مضارع کے مثبت اور منفی ہیں اور فعل ماضی اور امر کے جملے بھی منفی و مثبت بنلائے گئے ہیں۔ عربی میں ان کو خاص اوزان سے تولا جاتا ہے جیسے:-

یکتب — وہ لکھتا ہے
لا یکتب — وہ نہیں لکھتا
کَتَبَ — اس نے لکھا
ما کَتَبَ — اس نے نہیں لکھا
اُکتُب — لکھ
لا تکتب — (تو) نہ لکھ

# عربی الفاظ اور معنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| الفرنسیۃُ | فرانس کی زبان | البقاءُ | باقی رہنا |
| غلطۃٌ | غلطی | حَدَّادٌ | لوہار |
| الامتناع | انکار کرنا | قمطرٌ | ڈبیہ |
| الشکوی | شکایت کرنا | الوسیع | پکڑنا اور رکھنا |
| القلبُ | الٹا پلٹ ہونا | دار الکتب | لائبریری |
| الصِّیاح | کڑکڑانا چلانا | ثلجٌ | سینو |
| الوجعُ | درد، دکھ | الاصلاحُ | سدھار |
| مُخٌّ | بھیجہ اچھے دان | الانکار | انکار کرنا |
| العدُّ | شمار کرنا | الحزم | باندھنا |
| متاعٌ | سفری اسباب | التنسّم | سونگھنا |

ا. عربی سے اردو پڑھیے

(۱) مَا فھمت کلمۃ واحدۃ من المدرس

میں سبق سے کوئی لفظ بھی نہیں سمجھا

(۲) لا یرغب الخادم فی البقاء منزلکَ

نوکر تمہارے مکان میں رہنے سے رغبت نہیں رکھتا

(۳) مَا صَنعَ الحدّادُ المفتاحَ

لوہار نے چابی نہیں بنائی

(۴) ما اصلح النجار الكراسي۔
بڑھئی نے کرسی کی مرمت نہیں کی

(۵) لا تسألنی عن شیءٍ ما
مجھ سے کچھ نہ پوچھ

(۶) الولد العاقل لا یعصی والدیہ
عقلمند لڑکا اپنے باپ کی نافرمانی نہیں کرتا ہے

(۷) لا یَسَعُ القمطر کل الکتب
سب کتابیں ڈیسک پر نہیں رکھی جائیں

(۸) ما سمعتُ هذا الخبر البارحة
یہ خبر میں نے نہیں سنی

(۹) ما رأیتكَ فی دار الکتب العربیة امس
کل میں نے تم کو عربی لائبریری میں نہیں دیکھا

(۱۰) ما زارنی ابوكَ فی الاسبوع الماضی
گذشتہ ہفتے میں نے تمہارے باپ سے ملاقات نہیں کی

(۱۱) لا یَسْقُطُ الثلج فی مِصْر
مصر میں برف نہیں پڑتا ہے۔

(۱۲) لا تهب ریاح فی هذا الشهر
اس مہینے میں ہوا نہیں چلتی ہے۔

(۱۳) لا تنکر ذلك اس سے انکار نہ کر

(۱۴) ما ذهبنا الی المدرسة مدة شهر
ہم ایک مہینے سے مدرسے نہیں گئے
(۱۵) ما حزمت متاعی جیّداً
میں نے اپنا سامان خوب نہیں باندھا۔
(۱۶) لا تشمّ هذه الزّهرة
اس پھول کو نہ سونگھ
(۱۷) لا تکلّموا اثناء الدرس ایّها الاولاد
اے لڑکو! سبق کے دوران میں بات نہ کرو۔

---

ب۔ اردو سے عربی بنایئے۔
(۱) میں فرانسیسی خوب نہیں بولتا ہوں۔
(۲) ہم قاہرہ چھوڑنا پسند نہیں کرتے۔
(۳) وہ تیزی کے ساتھ نہیں دوڑتے ہیں۔
(۴) میں اپنے باپ کو لکھنا پسند نہیں کرتا ہوں۔
(۵) اس نے کئی غلطیاں نہیں کیں
(۶) میرے لڑکے نے کھڑکی نہیں توڑی۔
(۷) اس نے مجھ کو جواب دینے سے انکار نہیں کیا۔
(۸) قلم خوب نہیں لکھتا ہے
(۹) بچہ نہیں چلایا

(۱۰) استاد نے مجھ سے شکایت نہیں کی
(۱۱) میں مینڈکوں کو پکڑنا پسند نہیں کرتا ہوں۔
(۱۲) میرے نوکرنے جگ کو نہیں خراب کیا۔
(۱۳) لڑکی درد سے نہیں چلائی۔
(۱۴) میں پنجرے میں چوہا نہیں پاتا ہوں۔
(۱۵) اس چھوٹی چڑیا کو نہیں مارو۔
(۱۶) تم نے اپنے تمام مرغی کے بچے شمار کئے۔
(۱۷) وہ اپنے بھائی کے ساتھ رہتا ہے۔

# سبق (۲۵)

## الفاظ نفی کا استعمال

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے

(۱) میں نے اس کو پہلے کبھی نہیں دیکھا

مَا رَأَيْتُهٗ قَبْلُ قَطُّ

(۲) میں اس کے ساتھ ہرگز نہیں کھیلوں گا۔

لَنْ اَلْعَبَ مَعَهٗ اَبَدًا

(۳) میں جھوٹ کبھی نہیں بولتا ہوں

لَا اَقُوْلُ الْكَذِبَ اَبَدًا

پس وہ حروف یا الفاظ جو جملہ کو منفی کر دیتے ہوں نفی کہلاتے ہیں جیسے

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا اَحَدٌ | کوئی نہیں | لن | ہرگز نہیں |
| لَا شَیْءَ | کوئی چیز نہیں | لیس | نہیں |
| مَا | نہیں | لم | نہیں |
| لَا | نہیں | | نہیں |
| | | | نہیں |

### عربی الفاظ اور معنی

عِجْلٌ — بچھڑا ، قُوَّةٌ — طاقت

| | |
|---|---|
| الیقاء - چھوڑنا | رجاءٌ - امید |
| البتۃ - بالکل | فرقٌ - اختلاف |
| الاقراضُ - ادھار دینا | سلطان علی - کسی پر قوت |
| الھزیمۃُ - زیر کرنا | مُطلقًا - ذرا بھی / جو کچھ |
| کلامٌ - بات چیت | میالٌ - جھکا ہوا / مائل ہوا |
| اَمَلٌ فِی - امید | الخداع - دھوکا دینا / بہکانا |

---

ا۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) لافرق بین ھذا و ذالک

اس اور اس کے درمیان فرق نہیں ہے۔

(۲) لَیسَ لہ فائدۃُ الآن ۔

اب اس کے لیے کوئی فائدہ نہیں ہے۔

(۳) لَمْ اَسمع عنہ شیئًا مّا

میں اس سے کچھ نہیں سنتا ہوں۔

(۴) لا احدٌ فِی الدّارِ الیوم

آج گھر میں کوئی نہیں ہے۔

(۵) لیسَ لہا اطفالٌ البتۃ

اس کے بچے قطعاً نہیں ہیں۔

(۶) لیسَ لدی وقتٌ لزیارتکم الیومَ

آج اس سے ملنے کے لیے کوئی وقت نہیں ہے

(۷) ليس للمريض شهيةٌ لِلأكلِ

مریض کو بھوک نہیں ہے۔

(۸) لم نرى خادماً هناكَ

ہم نے وہاں نوکر نہیں دیکھا۔

(۹) ليسَ لكَ سلطانٌ عليه.

اس پر کوئی زور نہیں ہے۔

(۱۰) لا أملَ لِي فِيْ لقائِهِ غداً

کل اس سے ملنے کی مجھکو امید نہیں ہے۔

(۱۱) لا فائدةَ في الكلامِ معه الآن۔

اب اس کے ساتھ بات کرنے میں کوئی فائدہ نہیں۔

(۱۲) ليسَ لهم شواغلُ مطلقاً۔

اس کے لئے کوئی کام نہیں ہے۔

(۱۳) لا يحصُل شيءٌ کچھ حاصل نہیں ہوتا۔

(۱۴) ليسَ لِي شغل اليوم

آج میرے لئے کوئی کام نہیں ہے

(۱۵) ليسَ عِندي نقودٌ لاقرضكَ

تم کو دینے کے لئے میرے پاس کوئی رقم نہیں ہے۔

(۱۶) ليس عندَها قلمٌ تكتبُ بهِ۔

اس کے پاس کوئی قلم نہیں ہے جس سے وہ لکھ سکے۔

(۱۷) ما اضربت احدًا ابدًا

میں کبھی کسی کو نقصان نہیں پہونچاتا ہوں

(۱۸) لم یکن الرجل میالًا للاساءۃ قطّ

آدمی برائی کے لئے کبھی مائل نہیں ہوتا۔

(۱۹) لن یعودوا الی مصر ابدًا

کبھی مصر کی طرف نہ لوٹو۔

(۲۰) لایجب الاتخدع النّاس

لوگوں کو دھوکہ نہیں دینا چاہیئے

---

ب :- اردو سے عربی بنایئے۔

(۱) یہاں کوئی نہ تھا۔
(۲) ہم کسی سے نہیں ملے۔
(۳) انہوں نے ہم سے کچھ نہیں لیا۔
(۴) تم قطعاً دوست نہیں رکھتے۔
(۵) یہ کوئی نہیں کہے گا۔
(۶) کوئی خبر نہیں پہونچی
(۷) تمہارے پاس روٹی ہے لیکن میرے پاس کچھ بھی نہیں ہے۔
(۸) کھیت میں کوئی بچھڑا نہ تھا۔

(۹) مجھے اس سے کوئی خوف نہیں

(۱۰) یہاں شور نہ مچاؤ

(۱۱) اس پیڑ پر کوئی چڑیا نہیں ہے

(۱۲) اسطبل میں کوئی گھوڑا نہیں ہے۔

(۱۳) شہر میں کوئی فقیر نہیں ہے۔

(۱۴) میں تم کو دینے کے لیے کوئی کتاب نہیں رکھتا ہوں

(۱۵) کل میرے ساتھ کوئی نہ تھا۔

(۱۶) ان کے پاس کچھ بھی رقم نہیں ہے۔

(۱۷) تمہارے لکھنے کے لیے کوئی کاغذ نہیں ہے۔

(۱۸) اس نے مجھ کو ہرگز نہیں دیکھا ہے۔

(۱۹) فوج ملک کو ہرگز زیر نہیں کرے گی۔

(۲۰) میرے بچے سڑک پر ہرگز نہیں کھیلیں گے۔

(۲۱) میں نے کوئی خبر نہیں سنی ہے۔

# سبق (۲۶)

## استفہام اور فعل کا استعمال

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے

(۱) کیا وہ خوب لکھتا ہے — هَلْ يَكْتُبُ جَيِّدًا
(۲) اس نے خوب لکھا — هَلْ كَتَبَ جَيِّدًا
(۳) شاگرد کب چلا گیا — هَلْ ذَهَبَ التِّلْمِيذُ

پس عربی میں هَلْ (کیا) اور ہمزہ (خبریہ جملہ) سے فعل استفہامیہ کیے جاتے ہیں۔

### عربی الفاظ اور معنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُهْرٌ | گھوڑی | طَوِيلًا | لمبے عرصے تک |
| بَلْطَةٌ | کلہاڑی | الْإِصَابَةُ | مارنا، رکھ دینا |
| فَأْسٌ | تبر تیشہ | الْاِسْتِيقَاظُ | جاگنا |
| ضَابِطٌ بَحْرِيٌّ | کپتان | الثِّقَةُ | بھروسہ کرنا |
| نَارٌ حَرِيقٌ | آگ | الشُّعُورُ | محسوس کرنا |
| الذَّوْقُ | چکھنا | الْمَزْحُ | ہنسنا |
| اللُّبْسُ | پہننا | الدَّفْعُ | دھکیلنا |

الصیرورۃ - ہونا　　الدافع　بندوق
مطبخ　　باورچی خانہ

۱. عربی سے اردو پڑھیے

(۱) هل رأيت الأسد في قفصه
کیا تو نے شیر کو اپنے پنجرے میں دیکھا؟
(۲) هل عاد التاجر من الإسكندرية أمس
کیا کل سوداگر اسکندریہ سے لوٹا؟
(۳) أتبقى هنا طويلاً
یہاں تم دیر تک رہ سکتے ہو؟
(۴) هل أصبت الطائر في جناحه
کیا تم نے پرند کو اس کے بازو پر مارا؟
(۵) هل ملأت الوعاء لبناً
کیا تم نے برتن کو دودھ سے بھر دیا؟
(۶) هل حفظت أختك درسها جيداً
کیا تمہاری ہمشیرہ نے اپنا سبق خوب یاد کر لیا؟
(۷) هل تستيقظ مبكراً كل يوم
کیا تم علی الصبح ہر روز اٹھتے ہو؟
(۸) هل تثق كثيراً بهذا الخادم

کیا تم نے اس نوکر پر پورا پورا بھروسہ کیا ؟

(۹) أتعرف الطريق الى المدرسة

کیا تم مدرسے تک کا راستہ جانتے ہو ؟

(۱۰) أتشعر الطفلة بالم في قدمها

کیا لڑکا اپنے پاؤں میں درد محسوس کرتا ہے ؟

(۱۱) أتمزح مع معلميك

کیا تم اپنے استاد کے ساتھ ہنستے ہو ؟

(۱۲) هل رأيت القط يقفز

کیا تم نے بلی دوڑتی دیکھی ؟

(۱۳) هل دفعت الغلام بيدك

کیا تم نے اپنے لڑکے کو اپنے ہاتھ ڈھکیلا ؟

(۱۴) هل صار اخوك تاجرا

کیا تمہارا بھائی سوداگر ہو گیا ؟

(۱۵) هل أخذت هذا الرجل في خدمتك

کیا تم نے اس آدمی سے اپنی خدمت لی ؟

(۱۶) هل سرقت المرأة السمكة من المطبخ

کیا عورت نے باورچی خانے سے مچھلی چرائی ؟

(۱۷) أتسمع المدفع كل يوم

کیا تم ہر روز بندوق سنتے ہو ؟

ب. اردو سے عربی بنائیے۔

(۱) کیا آپ (تو) مجھ کو جانتے ہو؟
(۲) کیا نوکر نے کھڑکی توڑ دی؟
(۳) کیا گھوڑی نیچے گر گئی؟
(۴) کیا بہت سے لڑکے امتحان میں فیل ہو گئے؟
(۵) کیا تم اپنا وعدہ یاد رکھتے ہو؟
(۶) کیا اس نے بہت سی غلطیاں کیں؟
(۷) کیا سپاہی کلہاڑی سے لڑتے ہیں؟
(۸) کیا تم گانا سنتے ہو؟
(۹) کیا ملاحوں نے اپنا کپتان مار دیا؟
(۱۰) کیا ٹرام ادھر ام مصر کو جاتی ہے؟
(۱۱) کیا تم کوئی رقم چاہتے ہو؟
(۱۲) کیا یہ گائے اچھا دودھ دیتی ہے؟
(۱۳) کیا چڑیاں سمندر کو پار کرتی ہیں؟
(۱۴) کیا تم نے کل بڑی آگ دیکھی تھی؟
(۱۵) کیا ان برے لڑکوں کو استاد نے سزا دی؟
(۱۶) کیا کوئی دیوار پر اچھلتا ہوا لڑکا دیکھا؟
(۱۷) کیا تم نے گوشت کا ذائقہ چکھا؟
(۱۸) کیا تم سردیوں میں اوور کوٹ پہنتے ہو؟

# سبق (۲۷)

## استفہام بغیر فعل اور مع فعل

ذرا ان جملوں کو تو پڑھئے

| | |
|---|---|
| (۱) کیا وہ کھیل رہا ہے؟ | هَلْ يلعب الآن؟ |
| (۲) کیا وہ آگئی ہے؟ | هَلْ أَنتُ قريبًا؟ |
| (۳) کیا تم گا سکتے ہو؟ | أيمكنك أن تغني؟ |

یہ جملے تو فعل کے ساتھ تھے اب بغیر فعل بھی پڑھیئے

(۱) أهناكَ رجلٌ آدمی کہاں ہے؟

### عربی الفاظ اور معنی

| | |
|---|---|
| الصرفُ - خرچ کرنا | مهم - اہم |
| جبلٌ - پہاڑ | بلادَ اليونان - یونان |
| هَدية - پیش کش | رجال الاطفاء آگ بجھانے والے |
| المرور من - کسی کے ذریعہ دینا | متهورٌ - شخص باخود عزم |
| عيونٌ - جالیاں | السّوال - پوچھنا |
| فتحات - جھنجھرے | قطّ - ہمیشہ |
| رَاغبٌ فِی - چاہنے والا | سربٌ - جھنڈ گروہ |

الطیران - اڑنا — منحرف — میوزم عجائب گھر

ا۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) أهٰهُنا أبُوكَ - تمہارا باپ کہاں ہے؟
(۲) أمَعكَ أحدٌ - کیا تمہارے ساتھ کوئی ہے؟
(۳) أهٰذا سَيِّدكَ - کیا یہ تمہارا آقا ہے؟
(۴) أعندكَ شيءٌ تقولهُ لي
کیا تمہارے پاس مجھ کو دینے کے لیے کوئی چیز ہے؟
(۵) هَل كنتَ غائبا عن المدرسة منذ اسبوعٍ
کیا تم مدرسے سے ایک ہفتے تک غائب رہے؟
(۶) هَلْ أنت مغرم بسماع الموسيقى
کیا تم موسیقی کے سننے سے شوق رکھتے ہو؟
(۷) أهٰذا أمرِهُم ان کا یہ کیا معاملہ ہے؟
(۸) أيقدر هٰذا الغلام أن يحمل هٰذا الحمل الثقيل۔
کیا یہ غلام یہ بھاری بوجھ اٹھانے کی قدرت رکھتا ہے؟
(۹) أيلزمني أن ازورها في المنزل غداً
کیا کل مکان پر ملاقات کرنا ضروری ہے؟
(۱۰) أتبحر الباخرة إلى بلادِ اليونان بعد ثلاثة أيّام
کیا ۳ دن کے بعد شہر یونان کو کشتی چلے گی

(۱۱) هَل امكن رجال الاطفاء أن يخلصوا الولد من الحريق

(۱۲) هل سجن المتّهم بامر القاضى

(۱۳) أتسمح لى أن اسألكَ سوالاً

(۱۴) هل رأيت قط سريًّا من البط سؤالاً

(۱۵) هل الشتاء بارد فى مصر
کیا مصر میں سردیوں کا موسم سرد ہے ؟

(۱۶) هل مازلت راغبًا فى زيارة المتحف المصرى

(۱۷) ايمكنك أن تراقب ذالك الرّجل الّذى يتحرك بين اشجار الحديقة -

---

ب :- اردو سے عربی بنایئے
(۱) کیا آج صبح تم دیر سے آئے تھے ؟
(۲) کیا وہ رقم صرف کرنے کے لئے رکھتی ہے ؟
(۳) کیا تمہاری کہانی سچی ہے ۔ ؟
(۴) کیا تمہارے پاس روٹی ہے ؟

---

عربی جملوں کا اردو میں ترجمہ کیجئے

(۵) کیا میں تم سے سچ کہوں گا؟
(۶) کیا تم اس کرسی پر بیٹھو گے؟
(۷) کیا تمہارے باپ مجھ کو ۵ پونڈ دے دیں گے؟
(۸) کیا تمہارا باپ تم سے خفا ضرور تھا؟
(۹) کیا ہم پہاڑ پر سے کود دیں گے؟
(۱۰) کیا تم نے اپنے چچا کو کچھ لکھا ہے؟
(۱۱) وہ تم کو کیا پیش کر سکی ہے؟
(۱۲) کیا کھانا ایک گھنٹہ میں تیار ہو جائے گا؟
(۱۳) کیا کھانا تیار ہے؟
(۱۴) کیا ایک مچھلی بال کے سوراخوں کے ذریعے نکل سکتی ہے؟
(۱۵) کیا تمہارا باپ ہماری مدد کرنا چاہتا ہے۔
(۱۶) کیا تم قہوہ میں کچھ چینی ملانا چاہتے ہو؟
(۱۷) کیا تم انگوروں کے شائق ہو؟

# سبق (۲۸)

## اسماء الاستفہام

(سوالیہ الفاظ)

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیئے.

تم کون ہو؟ — مَنْ أَنْتَ؟

یہ کتاب کس کی ہے؟ — کِتَاب مَن هٰذا؟

تمہارا (تیرا) کیا نام ہے؟ — ما اسمُكَ؟

یہ کتنے کا ہے؟ — بِكَمْ هٰذا؟

تیرے پاس کتنے قلم ہیں؟ — كَمْ قلمًا مَعَكَ؟

تم کتنی دور چلے؟ — إلى أيِّ بُعدٍ مشيتَ؟

تم کتنی دیر ٹھہرے؟ — كم من الزَّمنِ مكثتَ؟

یہ دیوار کتنی اونچی ہے؟ — ما ارتفاع هٰذا الحائط؟

ان جملوں کے پڑھنے سے آپ کو سوالیہ الفاظ کا علم ہو گیا ہوگا.

ان کے معنی ذرا اور بھی سمجھ لیجئے۔

لِمَاذَا — کیوں، کیوں کر؟

مَنْ — کون. یہ مسند الیہ جملہ پہ آتا ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ما | - کون | من | - کون |
| ماذا | - کیا | | - مفعول اور مجرور کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ |
| أيّ | - کیا، کون | | |
| ای | - کس کو، کوئی | من | - کن کو |
| متٰی | - کب | | مضاف الیہ کے لئے بھی آتا ہے |
| این | - کہاں | کیف | - کیسے |

۱۔ عربی الفاظ اور معنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| صورةٌ | - فوٹو گراف | الحدوث | - واقع ہونا |
| مسافةٌ | - فاصلہ | دین | - ادھار |
| برتقالةٌ | - سنترہ | الحصول علی | - حاصل کرنا |
| جدّا | - دادا | المرافقة | - ہمراہ ہونا |
| ثمنٌ | - قیمت | ارتفاعٌ | - بلندی |
| قمیصٌ | - شرٹ قمیص | منبع | - سرچشمہ |
| مصبٌ | - منہ | الصعود | - چڑھنا |
| دلیل | - گائیڈ | | |

۱۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) ماذا نریدُ ؟ تو کیا چاہتا ہے

(۲) ای کتاب ترید أن نشتریہ

تم کونسی کتاب خریدنا چاہتے ہو؟

(۳) ماذا حدث - کیا ہوا ؟

(۴) أین السّاعۃ - کیا وقت ہے ؟

(۵) أینَ الإنسَانُ - آدمی کہاں ہے ؟

(۶) من اخذ ها من جیبی -

کس نے میری جیب سے اس کو لیا

(۷) متی یجب ان یدفع الدّین

اس کو کب قرض ادا کرنا چاہیئے ؟

(۸) من این حصلت علی ھذہِ النقود

اس رقم کو تو نے کس سے حاصل کیا ؟

(۹) بکم اشتریت ھذہ السّلسلۃ الفضیلۃ

تم نے یہ چاندی کی زنجیر کتنے میں خریدی

(۱۰) من یروم أن یرافقنی إلی الجیزۃ

(۱۱) فی ایّ وقت تتمکن من العودۃِ -

(۱۲) فی ایّ ساعۃ من اللیل تنام

تم کتنے گھنٹے رات کو سوتے ہو ؟

(۱۳) ما السّاعۃ الآن - اب کیا بجا ہے ؟

---

خالی جگہوں میں اردو ترجمہ بھریئے

(۱۴) ما ارتفاع هذه المئذنة - یہ منار کتنی اونچی ہے

(۱۵) ماطول نهر النيل من منبعه الى مصبه

دریا نیل اپنے سرچشمہ سے دہانے تک کتنا لمبا ہے؟

(۱۶) كيف تيسر لك أن تتسلق الحائط بدون سلم

تیرے لئے سیڑھی کے بغیر دیوار پر چڑھنا کیسے آسان ہوتا ہے؟

(۱۷) كيف امكنك ان تصعد الهرم بغير دليل

بغیر گائیڈ کے ھرم مصر پر چڑھنا کیسے ممکن ہے؟

(۱۸) من يداينني - مجھکو کون قرض دیتا ہے؟

(۱۹) من يطرق الباب - کون دروازہ کھٹکھٹاتا ہے؟

(۲۰) ماذا يشبه الاسد - وہ شیر کی مانند کیوں ہے

(۲۱) من اين ياتي هذا الصوت.

یہ آواز کہاں سے آتی ہے؟

(۲۲) لماذا لم تغسل وجهك فى الصباح.

تم صبح کو اپنا چہرہ کیوں نہیں دھوتے؟

---

ب - اردو سے عربی بنایئے

(۱) میرا قلم کس کے پاس ہے؟

(۲) یہ ہیٹ (ٹوپ) کس قیمت کا ہے؟

(۳) تم کس سے پوچھتے ہو؟

(۴) تم کون سا صفحہ پڑھ رہے ہو ؟
(۵) گھوڑ دوڑ کون جیتے گا ؟
(۶) کون سا لڑکا انعام جیتے گا ؟
(۷) ان قمیصوں کی کیا قیمت ہے ؟
(۸) اس نے کون سا گھوڑا خریدا ؟
(۹) یہ کس کی تصویر ہے ؟
(۱۰) مصر تک کتنا فاصلہ ہے ؟
(۱۱) دہلی کتنی دور ہے ؟
(۱۲) کب اور کیسے تم نے میرے باپ کو دیکھا ؟
(۱۳) آدمی کیسے مارا گیا ؟
(۱۴) تم اکیلے کیوں سفر کرتے ہو ؟
(۱۵) ہم کہاں سے چلیں گے ؟
(۱۶) تم نوکر سے کیا کہتے ہو ؟
(۱۷) تم ایک روپیہ میں کتنے سنترے خرید سکتے ہو ؟
(۱۸) دریا کتنا گہرا ہے ؟
(۱۹) تمہارا دادا کتنی عمر کا ہے ؟
(۲۰) ان چڑیوں کو کیا کہتے ہیں ؟

# سبق (۲۹)

## حذف المُضافُ

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیئے

(۱) یہ گھر محمدؐ کا ہے - هٰذا البيتُ لِمحمّدٍ

(۲) مال زید کا ہے المالُ لزيدٍ

ان مذکورہ جملوں میں (ل) کا اضافہ ملکیت ظاہر کرتا ہے اور یہ اداۃ (ل) حذف المضاف کہلاتا ہے۔ لہٰذا قبضہ یا ملکیت ظاہر کرنے کے لئے اسم سے پہلے ل شامل کر دیا جاتا ہے لیکن مضاف اور مضاف الیہ میں اکثر یہ طریقہ اختیار نہیں کیا جاتا۔

---

### عربی الفاظ اور معنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| لہٗ | - اسکا اس کیلئے | کتبی | - کتاب فروش |
| لهم | - ان کے لئے، انکا | ذهبی | - سنہرا |
| لنا | - ہمارے لئے، ہمارا | فی البيت | - گھر میں |
| لِلّٰہ | - خدا کا | كتانٌ | - سن کا کپڑا (کتان) |
| الملكُ لِلّٰہ | - خدا کی بادشاہت | لصقٌ | - پاس، پاس |

بجوار - آس، پاس　　الابتیاع - خریدنا
مظلۃٌ - چھتری　　الاشتراء - خریدنا
شمسیۃٌ - چھتری　　الظنّ - خیال کرنا، سوچنا
فی الساعۃ الرّابعۃ الّا ربعًا - چوتھائی گھنٹے میں ہی
فی منتصف السّاعۃ الرّابعۃ - گذشتہ چار چوتھائی میں

---

ا. عربی سے اردو پڑھیے

(۱) بیتُنا لصق بیتُ احمد
ہمارا گھر احمد کے گھر کے پاس

(۲) ھذہ المظلمۃ لی لا لابی
یہ چھتری میری ہی ہے میرے ابا کی نہیں ہے۔

(۳) ألاحمد ھذہ الارض ام لیوسف
اس زمین کا مالک احمد ہے یا یوسف کے لئے ہے

(۴) ھذہ الفرسُ الجمیلۃ للباشا -
یہ خوبصورت گھوڑی پاشا کے لئے ہے۔

(۵) اشتریت خبزا من دکان الخبّاز
میں نے نان بائی کی دوکان سے روٹی خریدی

(۶) ھذہِ العجلۃ نشبہ بجلۃ الامیر -
یہ گاڑی امیر کی گاڑی سے ملتی جلتی ہے

(۷) ارید أن اتباع دراجة کدراجة هذا الافندی
میں ایسی بائیسکل خریدنا چاہتا ہوں جیسی آفندی کی ہے
(۸) این حانوت الجزار قصائی کی دوکان کہاں ہے؟
(۹) هذه الحدیقة اللطیفة لجارنا
یہ اچھا باغیچہ ہمارے ہی پاس ہے۔
(۱۰) ظننت هذا الخادم خادم عمی
میں نے اس نوکر کو اپنے چچا کا نوکر سمجھا۔
(۱۱) هذا الطفل ابنی وذاك ابن صدیقی
یہ لڑکا میرا ہی ہے اور وہ میرے دوست کا بیٹا ہے۔
(۱۲) لم افقد کتابی غیر ان اخی اضاع کتابه
میں نے اپنی سن کا کپڑا کھو دیا لیکن میرے بھائی نے اپنی کتاب کھودی
(۱۳) أتذهب فی مرکبی أفی مرکب اولاد عمی
کیا تم میری کشتی میں جاؤ گے یا میرے چچا کی اولاد کی کشتی میں
(۱۴) افضل لبن البقر علی لبن الجاموس۔
گائے کا دودھ بھینس کے دودھ سے بہتر ہے۔
(۱۵) خرجت من بیتی فی منتصف الساعة الثالثة

(۱۶) رکب صفوت حصان ابی ورکبت حصان ابن اخی
(۱۶)

خالی جگہوں کے جملوں کا اردو ترجمہ کیجیے۔

## ب۔ اردو سے عربی بنائیے

(۱) یہ گھر میرے باپ کا ہے۔
(۲) یہ محل بادشاہ کا ہے۔
(۳) وہ نیا اوورکوٹ قاسم کا ہے۔
(۴) اپنی کتاب لیجئے اور اس کو احمد کو دیجئے۔
(۵) ہم نے علی کو کتاب فروش کی دوکان پر دیکھا۔
(۶) نوکر میری بہن کا ہے۔
(۷) میں اپنے چچا کے یہاں رہ رہا ہوں۔
(۸) یہ تمھاری کتاب ہے خلیل کے گھر میں ہے۔
(۹) میں اپنا گھر محمدؐ کو پیش کرتا ہوں۔
(۱۰) یہ تمھارا قلم ہے یا تمھارے بھائی کا۔
(۱۱) یہ سوتی قمیص میرے باپ کی ہے۔
(۱۲) یہ میرا کتا نہیں ہے بلکہ یہ میرے دوست کا ہے۔
(۱۳) وہابیہ کے بال بہت سیاہ ہیں لیکن اس کی بہن کے سنہرے ہیں۔

# سبق (۴۰)

## حروف العطف

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے۔

(۱) آدمی بوڑھا اور کمزور ہے۔

الرّجُلُ هرمٌ وضعيف

(۲) چینی باشندے جاپانیوں کی طرح ہاتھی دانت کی صنعت میں بہت ہی ہوشیار کارکن ہوتے ہیں۔

الصينيون كاليابانيين ماهرون في صناعة العاج

(۳) یہ یا وہ مجھے دیجیئے۔ اعطني هذا أو ذاك

(۴) کیا۔ آیا یا نہیں آیا أحضر أم لم يحضر؟

(۵) یا تو مجھے چار روپیہ دیجیے یا گھوڑا اعطني نقاياً وإمّا فهوه

(۶) نہ صابر ہی نہ عزیز ہی آیا

ما اتى صابر ولا عزيز۔

(۷) ماہر نہیں دوڑا بلکہ اس کا بھائی دوڑا

ما جرى بنا ماهرٌ لكن اخوه۔

(۸) ہم ایک مکان، ایک باغیچہ اور ایک کھیت رکھتے ہیں
نملك بيتاً و حديقة و مزرعة

مذکورہ بالا جملوں میں و (اور) ک (جیسے) اَوْ (یا) اَمّا (یا)
وَلا (اور نہیں)، لکن (لیکن)، بل (بلکہ) وغیرہ حروف عطف کہلائے
ہیں جو دو لفظوں کو جوڑتے ہیں۔

یاد رکھئے جو لفظ یا حروف لفظوں یا جملوں کو جوڑنے کے لئے استعمال
کئے جاتے ہیں ان کو حروف عطف کہتے ہیں جیسے۔

احمد اور محمد مصر جا رہے ہیں۔
احمد کرکٹ کھیلتا ہے لیکن محمد نہیں کھیلتا ہے۔

(۱) حروف عطف ضمیر نسبتی کے سادی الفاظ یا جملوں کو جوڑتے
ہیں لیکن کسی اسم کے بجائے استعمال نہیں کئے جاتے۔
(۲) حروف عطف کا کوئی اسم یا ضمیر مشغول نہیں ہوتا
(۳) حروف عطف متعلق فعل یا ظرف زمان و مکاں کی طرح کبھی
دوسرے لفظ کے معنی میں خصوصیت پیدا نہیں کرتے۔
(۴) حروف عطف دو قسم کے ہوتے ہیں۔
(۱) وہ الفاظ جو برابر کے درجہ والے جملوں کو جوڑتے ہیں ان کو
مربوط حروف عطف کہتے ہیں۔ جیسے
وہ چاول خریدتا ہے اور ان کو بیچتا ہے۔
وہ غریب ہیں لیکن شریف ہیں

(۲) جو الفاظ تابع یا ثانوی فقرہ کو فاعلی، اصلی فقرہ سے جوڑتے ہیں۔
ان کو حروف عطف متبوع کہتے ہیں۔ جیسے
ہم جانتے ہیں کہ زمین گول ہے۔
دریافت کرو اگر کھانا پک گیا ہو۔
اس لئے عربی میں اَنْ (کہ) اور لو (اگر) بھی حروف عطف متبوع ہیں

(۳) ایک ہی درجہ کے جملے ایک دوسرے سے چار طرح سے جوڑے
جا سکتے ہیں اس لئے چار قسم کے حروف عطف مربوط ہوتے ہیں

(۱)

| | | | |
|---|---|---|---|
| و | اور | کل شی سوی | لیکن سب کچھ |
| کلا | دونوں | اِلّا ان | لیکن یہ کہ |
| کلاھما | | لکنّ | لیکن |
| کلتا | دونوں | فقط | بس |
| ایضاً | بھی | بل | بلکہ |
| کذالک | بھی، اسی طرح | اِلّا | سوا |
| مساوِیًا لِ | جیسا کہ | ماعدا | اِسکے علاوہ |
| کمثل | مثل جیسا | مالم | کچھ نہیں |

(۲)

| | | | |
|---|---|---|---|
| اما | یا | او | یا |
| آم | یا | لا | نہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ولا | - اور نہیں | والا | علاوہ ازیں |
| خلافاً لذالك | - اس کے خلاف | بالعکس | برخلاف |

(۳)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مع ذلك | - اسکے باوجود | کیفما کان | - بہرکیف |
| مع کل ذلك | - سب کے ساتھ | مهما کان | - بہرکیف |
| حتی الآن | - اب تک | بینما | - تک |
| للآن | - اب تک | حیثما | - کبتک جبتک |
| علی ان | - یہ کہ | فی اثناء کذا | - اسی دوران میں |

(۴)

| | | | |
|---|---|---|---|
| لهذا | - اس لئے | لهذا السبب | - اس لئے |
| ثم | - پھر | ل | - لئے |
| هکذا | ایسے ایسا | ف | - پھر پس |

---

عربی الفاظ اور معنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| نادراً | - گاہ بہ گاہ | مبتسم | ہنسنے والا |
| قلما | - کبھی کبھار | أبلهٌ | بے وقوف |
| عظیم الامل | - بڑا امید | ملبد بالغیوم | - غبار آلود |
| غبي | بے وقوف | ״ | - بادلوں سے ڈھکا ہوا |
| محتال | لحیا لفنگا | الشروع | - آغاز کرنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الادخار | بچانا اور تم بچانا | غیرك | تو شخص | | |
| برًّا | زمین میں | غیرہ | وہ شخص | | |
| غیری | میں شخص | | | | |

اردو عربی سے اردو پڑھیے

(۱) اخذت من أبی قرشا و نصفًا
میں اپنے باپ سے ۱½ قرش لیتا ہوں

(۲) ادخرت مائة جنیه او مائة وعشرین
میں ۱۰۰ یا ۱۱۰ گنی بچاتا ہوں

(۳) یمکنك ان تسافر برًّا أو بحرًا
تم خشکی و تری سے سفر کرسکتے ہو۔

(۴) إمّا ان تذهب بنفسك و إمّا ان ترسل غیرك
یا تم خود جا سکتے ہو یا اپنے سوا کسی کو بھیج سکتے ہو؟

(۵) ما رأیت اللصّ بل رآه أخی

(۶) ما کلمتنی بل کلمت غیری

(۷) أبی إن یذهب بنفسه أو ان یرسل خادمه
میرا باپ خود ہی جاتا ہے یا اپنے نوکر کو بھیجتا ہے

(۸) ذهبنا إلى روض الفرج ثمّ الى شبرا

(۹) شرع يتكلم لكن لم يصغ اليه احد۔

(۱۰) ابوك قوى كما انّه شجاعٌ

(۱۱) لا تكتب بهذا القلم بل بذالك

(۱۲) أهو الذى اخذ الجائزة أم انت

(۱۳) اخوك غنى كما انّه كريمٌ

(۱۴) ذهبت الى دكان الكتبى واشتريت ورقا واقلاما وكتبا

(۱۵) دخل محمد وعلى فبكر لكن صادقٌ

(۱۶) لا تكرم خالدا لكن زيدا

(۱۷) احضر احمد أمْ حامدٌ۔

خالی جگہوں میں اردو ترجمہ بھریئے

(١٨) خذ قلماً أو مسطرةً

(١٩) لا تضرب محمّداً بل محموداً

(٢٠) احضر القلم لا الدّواةَ

(٢١) رحل القوم حتى الدواب ۔

---

**ب - اردو سے عربی بنایئے**

(١) وہ نیچے بیٹھی اور چلی گئی۔

(٢) مرغی حتیٰ کہ مرغا بھی چرالیا ہے۔

(٣) وہ خوش اور مسکراتی ہوئی واپس چلی گئی

(٤) وہ غریب ہیں لیکن ایماندار ہیں۔

(٥) یا تو خاموش رہو یا کمرے کو چھوڑ دو۔

(٦) بچہ پڑھ سکتا ہے۔ لکھ سکتا ہے اور شمار کر سکتا ہے

(٧) وہ محنتی ہیں لیکن پر امید ہیں

(٨) وہ یا تو سب دوست سے ملتا ہے۔

(٩) کتنی بھیڑیں اور کتنی بکریاں تمہارے گھر میں ہیں۔

(١٠) ایک بلی اور ایک کتا دونوں اچھے دوست ہیں۔

(۱۱) ہم دوستانی سے یا کھریا سے لکھ سکتے ہیں۔
(۱۲) نہ تو بادشاہ نہ شہزادہ موجود تھا۔
(۱۳) دن صاف تھا لیکن آسمان بادل آلود تھا
(۱۴) تمہارا دوست کیا بڑا ہے یا چھوٹا۔

# سبق ۳۱

## روابط الجمل

(منفصلہ الفاظ)

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے۔

(۱) میں نے سن لیا کہ تم بیمار تھے۔

سمعت إنّك كنتَ مريضًا

(۲) وہ اتنا بیمار تھا کہ وہ بات نہیں کر سکتا تھا۔

كان مريضا جدًّا فلم يقو على التكلّم

(۳) میں ریل گاڑی چھوٹنے سے پہلے ہی اسٹیشن پر پہنچ گیا تھا۔

وصلت المحطة قبل تحرك القطار

(۴) میں جانتا ہوں وہ کیوں ہنس رہا ہے

اعرف لماذا يضحك الآن اعرف سببَ ضحكه

یا

اَعْرِفُ سَبَبُ ضِحکہٖ

میں جانتا ہوں اس کے ہنسنے کا کیا سبب ہے۔

(۵) کیا تم میرا انتظار کروگے کہ میں اپنی لاٹھی کو اٹھا لوں۔

أتنكرم بانتظاري    الى ان احضر عصاى

یہ سب جملے ند روابط الجمل کہلاتے ہیں۔ ان میں مندرجہ ذیل حروف اس مقصد کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| أنْ - کہ | عند ما - کب تک |
| كيْ - کہ | بينما - ہر چند |
| الفاء ف - پس | اثناء - دوران |
| حتّى - کہ | اينما - کہاں |
| لأنْ - کیونکہ، لئے | حيثما - کہاں پر |
| الى أن - تک، تاہم | كيف - کیسے |
| إن لم - وگرنہ | لماذا - کیوں |
| ما لَمْ - نہیں تو | قبلما - پہلے ہی |
| اذا - اگر | قبل ان - پہلے کے |
| لو - اگر، کاش | بعد ما - بعد ازاں |
| ولو - ہر چند کہ | بعد أن - اسکے بعد کہ |
| مع ان - باوجودیکہ | سواءً - بجز |
| ممّا - بہ نسبت سے | لذلك - اس لئے |
| بينما - جیسے | كأن - گویا کہ |
| متى - کب | ..... |

یہ حرف عطف کے اقسام میں درج کئے جا چکے ہیں۔

## عربی الفاظ اور معنی!

| | | | |
|---|---|---|---|
| اوربا | یورپ | الارتماء | جھوٹ بولنا |
| النھب | چھینا۔ لوٹنا | الطراح | جھوٹ بولنا |
| النجاح | کامیاب ہونا | الانتباہ | توجہ کرنا |
| التوضیح | واضح کرنا | کتابٌ | خط |
| التصدیق | یقین کرنا | رسالةٌ | خط |
| الضماد | مرہم کرنا | مکتب البرید | ڈاکخانہ |
| العودة | لوٹنا | لای سبب | کیوں |
| الاستحقاق | سزاوار ہونا | | " |
| " | لائق ہونا | | " |

### ا۔ عربی سے اردو پڑھیئے

(۱) انا مسرور لانی قابلتك

میں تم سے مل کر بہت خوش ہوں

(۲) سامحنی ولو اننی تعبت

(۳) اذا امطرت فلا ادعك تخرج من البیت

(۴) انت سعید لانك طبیبٌ

عربی جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

مندرجہ ذیل عربی جملوں کا ترجمہ کیجیے۔

(۵) ساذهب مالم اكن مريضًا

(۶) لا يمكنی تصديق هذا مع اننی سمعته مرارًا

(۷) أتظن إنّه يعود بعد ان طردته

(۸) لا اعرف متى يحضر

(۹) أسكت كى تسمع جيّدًا

(۱۰) اعطيته اكثر مما يستحق

(۱۱) لا بأس بأن تذهب لأنی سأبقى هنا

(۱۲) ذهبت الفتاة قبل ان ياتى والدها

(۱۳) ستبقى الرسائل فى مكتب البريد الى ان نطلب

(۱۴) الشجرة مطروحة حيث سقطت

(۱۵) سأتكلم بعد أن تتكلم

(۱۶) سأذهب سواءٌ امطرت أمْ لم تمطر

(۱۷) أتعرف لأيّ سببٍ غضب أبوكَ

(۱۸) نعم! أعرف لماذا غضب
ہاں! میں جانتا ہوں اس نے کیوں غصہ کیا۔

(۱۹) هل أذلك أين يمكنك أن تجده

(۲۰) لم يخرج أبي من البيت البارحة لما كان الهواء رطباً

(۲۱) لا نتعلم ما لم ننتبه

---

ب۔ اردو سے عربی بنایئے
(۱) اس کو اخبار دو جب کہ تم اس کو دیکھتے ہو۔
(۲) نوکر آیا جبکہ تم جا چکے تھے۔

---

عربی جملوں کو اردو میں کیجیے

(۳) میں اس کے آنے سے پہلے ہی چلا گیا تھا۔
(۴) میں شروع کرنے سے پہلے ہی آپ کو سب کچھ بتا دوں گا۔
(۵) اپنے بولنے سے پہلے سوچو۔
(۶) میں گھر نہیں چھوڑوں گا حتیٰ کہ میں تمہارا بھائی دیکھ لوں
(۷) یہ وہی گھر ہے جہاں میں رہتا ہوں۔
(۸) میں نہیں جانتا کہ وہ آج کہاں ہے۔
(۹) اس نے خود ہی کہا کہ گویا وہ کسی سے خوفزدہ تھا۔
(۱۰) وہ اتنا تھکا ہوا تھا کہ وہ بستر پر لیٹ گیا۔
(۱۱) سخت کام کرو تاکہ تم کامیاب ہو جاؤ۔
(۱۲) اگر تم وہاں جاؤ گے تو میں اس کو دیکھ لوں گا۔
(۱۳) اگرچہ وہ خوب دوڑا لیکن وہ دوڑ نہیں جیت سکا۔
(۱۴) وہ آدمی قید میں رکھا گیا تھا کیونکہ اس نے اپنے ماسٹر کو لوٹا
(۱۵) میں نے خیال کیا کہ تم مجھ سے بولنا چاہتے ہو۔
(۱۶) موسم گرما گرم ہے لہٰذا ہم یورپ جائیں گے۔
(۱۷) جوں ہی میں نے اس کو دیکھا وہ بیمار تھا۔
(۱۸) خواہ تم جاؤ یا نہ جاؤ میں نہیں جاؤں گا۔
(۱۹) ہر چند کہ تم کوئلہ کو آگ پر رکھو گے وہ جل جائے گا۔
(۲۰) اگرچہ ہوا اچھی تھی لیکن جہاز نہیں چلا۔

# سبق (۳۲)

## متصلہ ضمائر!

### (اسمارِ موصولہ)

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے

(۱) وہ آدمی جو آئے تھے تمہارے بھائی ہیں۔
الرّجال الذین جاءُوا هُم اخونك

(۲) میں اس لڑکی کو جانتا ہوں جس کی ماں مرگئی۔
اعرف الفتاة التی ماتت امّها

(۳) یہ وہی لڑکے ہیں جن کو میں پڑھایا تھا۔
هٰؤلاء هُمُ الاولاد الذین علّمتهم

(۴) یہ وہی گھر ہے جس کو میں نے خریدا تھا۔
هٰذا هو البیت الذی اشتریتهٗ

(۵) شہر جس میں میں رہتا ہوں قاہرہ ہے۔
المدینة التی اعیش فیها هی القاهرة

(۶) میں نے سن لیا جو کچھ تم نے کہا۔
سمعتُ ما قلته

ان جملوں میں التی (جو) الذی (جو) الذین (جن) اور (جو) وغیرہ ایسی نسبتی ضمیریں ہیں۔ جو المتقدّم کے بعد ہی استعمال ہوتی ہیں جیسے

| | | | |
|---|---|---|---|
| الذی | - | جو | (واحد کے لئے) |
| التی | - | جو | (واحد عورت کے لئے) |
| الذان | - | جو | (دو کے لئے) |
| الذین | - | جو | (سب کے لئے) |
| اللتان | - | جو - من - جو | ما جو |

## عربی الفاظ اور معنی!

| | | | |
|---|---|---|---|
| مکافاۃٌ - | انعام | ذئبٌ - | بھیڑیا |
| فمٌ - | منہ | ماکینۃٌ - | مشین |
| عظمۃ - | ہڈی | السّفرُ | سفر کرنا |
| حقٌ - | سچ | الفقدُ - | نقصان ہونا |
| صدقٌ - | سچائی | الضیاعُ - | گھٹنا |
| عمدۃ - | عمدہ کھیا | الھربُ - | بھاگنا |
| کل ما - | سب کچھ | الردّ - | واپس دینا |
| قدیمٌ - | پرانا | القتلُ رمیا | شروع کرنا |
| عتیق | قدیم | بالرّصاص | |

ا ۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) هٰذا هُوَ الرَّجُل الَّذِى رأيناه امس۔

یہی وہ آدمی ہے جس کو ہم نے کل دیکھا تھا۔

(۲) لقد تركنا المنزل الذى اقمنا فيه زمنًا طويلًا

ہم نے وہ مکان چھوڑ دیا ہے جسمیں ہم بڑے زمانے سے قیام کرتے تھے

(۳) فقد صندوق الملابس الذى احضرته معى من البلد

کپڑوں کا وہ صندوق جو میں اپنے ساتھ شہر سے لایا تھا۔

(۴) الطفل الذى يموت والده يقال لهٗ يتيم

لڑکا جس کی ماں مرجاتی ہے اس کو یتیم کہا جاتا ہے۔

(۵) الكتاب الذى قرأته امس مفيدٌ

وہ کتاب جو میں کل پڑھتا تھا مفید تھی

(۶) هذا هو التلميذ الذى اضعت كتابه

یہ وہی شاگرد ہے جس کی کتاب میں نے کھو دی تھی۔

(۷) أنت الفتاة التى كنت تسألين عنها

(۸) هرب من السجن اللصوص الذين سرقوا ثورنا

(۹) سافعل كل ما تريدهٗ

(۱۰) لم يقل احدٌ ما قلته

(۱۱) الرّجل الذی قابلته الیوم کان صاحبی قدیمًا
آدمی جس سے آج ملاقات کی تھی میرا پرانا دوست تھا۔
(۱۲) ھذہ ھی الاشیاء التی کنت تبحث عنہا

(۱۳) ردّ إلی الکتابین الذین اخذ تہما منّی

(۱۴) ھذہ ھی الذئاب التی قتلتا رمیا بالرّصاص

(۱۵) فی مصر منازل مبنیۃ بالطین
مصر میں مٹی سے بنے ہوئے گھر ہیں۔
(۱۶) اعطنی النقود التی اقرضتک ایّاھا

(۱۷) انّی اعرف ما ستفعلہ
(۱۸) ھؤلاء النسوۃ یقمن فی شارع بعید عن المدرسۃ

(۱۹) رأیت الیوم حیوانا یقدر أن یجری ستۃ امیال فی نصف ساعۃ

(۲۰) من یتکلّم کثیرًا یفعل قلیلًا
جو زیادہ بولتا ہے کم کام کرتا ہے۔

---

عربی جملوں کا ترجمہ اردو میں کیجئے۔

(۲۱) الآلة التی کسرت امس اصلحت الیوم.

## ب :- اردو سے عربی بنایئے

(۱) وہ لڑکا جس نے انعام پایا تھا ابن تھا۔
(۲) وہ آدمی جو جوتے پہنتا تھا مر گیا ہے۔
(۳) وہ مکان جو میرے سامنے ہے فروخت ہو گیا ہے۔
(۴) وہ ملک جس سے میں آیا ہوں انگلستان ہے۔
(۵) وہ سڑک جس میں رہتا ہوں شارع قاضی کہلاتی ہے۔
(۶) وہ آدمی جس سے میں آٹا خریدتا ہوں ہندوستانی ہے۔
(۷) وہ آدمی جس سے ہم بات کر رہے تھے ایک ڈاکٹر ہے۔
(۸) یہاں وہی ایک لڑکا ہے جو سچ نہیں بولتا ہے۔
(۹) مکان جو گذشتہ سال بنایا گیا تھا گر چکا ہے۔
(۱۰) یہ ہماری بلی تھی جس نے چوہے کو مار دیا
(۱۱) لڑکا جس کے جوتے گندے تھے کو اس کے استاد نے سزا دی۔
(۱۲) قصبہ جس میں ہم نے سفر کیا بنی سویف تھا۔
(۱۳) دوست جس کے ساتھ ہم بازار گئے تھے بہت مہربان تھا
(۱۴) آدمی جس کے گھر میں ہم ٹھہرے ہوئے تھے گاؤں کا مکھیا تھا۔
(۱۵) کہانی جو اس نے مجھ سے کہی تھی سچی تھی۔
(۱۶) میں اس لڑکے کو جانتا ہوں جس کا باپ بہت مالدار آدمی ہے
(۱۷) میں نے ایک کتا دیکھا جو اپنے منہ میں ایک بڑی ہڈی لئے جا رہا تھا

# سبق (۴۳)

## صیغہ تفضیل متبوع بمن

ذرا ان جملوں کو تو پڑھیے۔

(۱) خالد یوسف سے بڑا آدمی ہے۔

خالد رجل اطول من یوسف

(۲) خالد یوسف سے بڑا ہے۔

خالد اطول من یوسف

ایسے جملے جن میں ایک دوسرے سے صفت میں مقابلہ کیا جائے۔ تفضیل کے صیغے کہلاتے ہیں۔ جیسے۔

میرا بھائی مجھ سے چھوٹا ہے۔

وہ مجھ سے زیادہ ہوشیار ہے۔

اس لئے عربی میں مِنْ (سے) استعمال کیا جاتا ہے۔

### عربی الفاظ و معنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُبَّۃٌ | گنبد | عادۃٌ | عام طور پر |
| خصبٌ | زرخیز | رخیصٌ | سستا |
| المانیا | جرمنی | قنوعٌ | قناعت کرنیوالا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وادیٌ | - وادی | خیرٌ | - یہ بہتر ہے |
| راسٌ | - سرا | الانتاج | - پیدا کرنا |
| قمّةٌ | ٹاپ | | - اگانا |
| غیر آن | کم نہیں کر | الکسب | - کمانا |

ا۔ عربی لسٹ اردو پڑھیے

(۱) الاودیة اشد حرارة من قمم الجبال عادةً

تمام طور پر گھاٹیاں پہاڑ کی چوٹیوں سے زیادہ گرم ہوتی ہیں

(۲) الهواء اخف کثیرًا من الماء

ہوا پانی سے زیادہ ہلکی ہوتی ہے۔

(۳) شتاءُ هذه السنة بردًا من شتاء العام الماضی

اس سال گذشتہ سال سے زیادہ سردی کا موسم سرد ہے

(۴) هذه الصورة احسن من تلك

یہ تصویر اس سے زیادہ اچھی ہے۔

(۵) هذا الصحن انظف من ذالك

یہ صحن اس سے زیادہ صاف ہے۔

(۶) الکلب انفع کثیرًا من الهرّ

کتا خرگوش سے زیادہ فائدہ مند ہوتا ہے۔

(۷) هذه الحکایة اغرب من حکایتك

یہ کہانی تمہاری کہانی سے زیادہ انوکھی ہے

(۸) نور الشمس اسطع من نور القمر.

سورج کی روشنی چاندنی چاندنی سے زیادہ چمکدار ہوتی ہے

(۹) الحدید ارخص من الذھب کثیرًا لکنه انفع منه

لوہا سونے سے زیادہ سستا ہوتا ہے لیکن اس سے زیادہ نفع بخش ہوتا ہے

(۱۰) حدیقتکم اکثر اتساعا من حدیقتنا.

تمہارا باغ ہمارے باغ سے زیادہ لمبا ہے

(۱۱) السبع اقوی من النمر

سبع جانور چیتے سے زورآور ہے

(۱۲) الکمثری احلی من التفاح و اقل حلاوۃ من العنب

ناسپاتی سیب سے زیادہ میٹھی ہوتی ہے اور انگور سے کم میٹھی ہوتی ہے۔

(۱۳) حر ھذا الیوم اشد من حر امس

آج کی گرمی کل کی گرمی سے زیادہ شدید ہے

(۱۴) حدیقتنا اصغر من حدیقتکم غیر انها انتج فاکھة احسن

ہمارا باغ تمہارے باغ سے چھوٹا ہے لیکن پھل اچھے لگتے ہیں

(۱۵) النیل فی ھذہ السنة اعلیٰ منه فی العام الماضی

اس سال دریائے نیل گذشتہ سال سے اونچا ہے۔

(۱۶) حمل ھذا الحمار اثقل من حمل ذالک الجواد

اس گدھے نے اس گھوڑے سے زیادہ بوجھ اٹھایا ہے

(۱۷) خیر لك أن تكسب قرشا من أن لا تكسب شيئًا
یہ تمہارے لئے بہتر ہے کہ تم ایک قرش کماؤ بہ نسبت کچھ نہ کمانے کے

ب :- اردو سے عربی بنایئے

(۱) مینار گنبد سے زیادہ بڑی ہے (۲) کھجوریں سنتروں سے زیادہ میٹھی ہیں
(۳) مصر میں آسمان انگلستان کی بہ نسبت زیادہ نیلا ہے۔
(۴) مصر جرمنی کی بہ نسبت زیادہ زرخیز ہے۔
(۵) عزیز صادق سے زیادہ قوی ہے۔
(۶) دریائے نیل دریائے گنگا سے زیادہ چوڑا ہے۔
(۷) تمہاری تحریر عارف کی تحریر سے خراب ہے
(۸) ہم نے تمہاری بہ نسبت کم رقم لی ہے
(۹) بچے عام طور پر بہ نسبت آدمیوں اور عورتوں کے زیادہ خوش ہوتے ہیں
(۱۰) ایک محل ایک گھر سے زیادہ بڑا ہوتا ہے۔
(۱۲) تم کو بہت بردبار رہنا چاہیئے (۱۳) آج گزشتہ کل کی بہ نسبت سستا ہے
(۱۳) ہمارا ہمسایہ ہم سے زیادہ مالدار ہے۔
(۱۴) ہم اپنے بھائی سے زیادہ تیز دوڑے۔
(۱۵) اسکندریہ کی بہ نسبت مصر میں زیادہ بارش ہوتی ہے۔
(۱۶) ہم پہلے کی بہ نسبت زیادہ میل چلے۔
(۱۷) یہ پیر گذشتہ سال کی بہ نسبت اس سال زیادہ اگے ہیں
(۱۸) میرا دوست مجھ سے زیادہ قابل تھا۔

# سبق (۴۳)

## صیغہ تفضیل المضافۃ

(صفت کا رفیع الشان درجہ)

(۱) احمد سب سے لمبا آدمی ہے۔

احمد اطول رجل

(۲) احمد آدمیوں میں سب سے لمبا ہے۔

احمد اطولُ الرّجال

(۳) دودھ سب سے اچھا کھانا ہے۔ اللبن أحسن الأطعمة

پس ایسے صیغے جن میں دو یا دو سے زیادہ چیزوں کے درمیان صفت میں زیادتی بتلائی جائے رفیع الشان درجے کے صیغے کہلاتے ہیں اور ان کے لیے صفت کی اسم تفضیل استعمال کیا جاتا ہے جیسے۔

طویل (لمبا) سے اطول۔ سب سے لمبا

کبیرٌ - (بڑا) سے اکبر- سب سے بڑا

رخیص - (سستا) سے أرخص- سب سے سستا

کثیرٌ (زیادہ) سے اکثر سب سے زیادہ

ثقیل (بھاری) سے أثقل سب سے زیادہ بھاری

غنیٌ - (مالدار) سے اغنیٰ سب سے زیادہ مالدار
شجاعٌ - (بہادر) سے اشجع سب سے بہادر
قریبٌ - (پاس) سے اقرب۔ سب سے زیادہ نزدیک
اخیرٌ - (دور) سے اخر سب سے زیادہ دور
فاخرٌ - (بڑھیا) سے افخر سب سے زیادہ عمدہ
قدیمٌ - (پرانا) سے اقدم سب سے زیادہ پرانا
عزیزٌ - (اچھا) سے اعزّ سب سے زیادہ بہتر
شدیدٌ (سخت) سے اشدّ سب سے زیادہ شدید

## عربی الفاظ اور معنی

أفریقیۃٌ - افریقہ دیسمبر - دسمبر
صعبٌ - دشوار مصریٌ - مصر کا باشندہ
نهرالأميزن - آمیزن الفخمُ - سب سے بڑھیا
محافظ علی وقت کی پابندی اجود - بہترین
المیعاد کرنے والا خط الاستواء خط استوا
کریمٌ شریف آدمی یونیہ جون کا مہینہ
مشلفٌ تکلیف دہ

---

## ا۔ عربی سے اردو پڑھیے

(۱) لندن أکبر مدن الدنیا وباریس اجملها

---

لندن دنیا کا سب سے بڑا شہر ہے اور پیرس سب سے خوبصورت ہے

(۲) الحدیدُ من ارخص المعادن لکنّہٗ اکثرھا نفعًا

لوہا سب سے سستی دھات ہے لیکن اس کا فائدہ سب سے زیادہ ہے

(۳) النعامۃ اکبر الطیور۔

شتر مرغ سب سے بڑا پرندہ ہے۔

(۴) الرصاص اثقل المعادن کلّھا

سیسہ سب سے بھاری دھات ہے۔

(۵) ھذا البک اغنی رجل فی المدینۃ۔

یہ بیگ صاحب شہر میں سب سے زیادہ مالدار ہے

(۶) نہار الحادی والعشرین من شہر دیسمبر اقصر نہار فی السنۃ

بارھویں مہینے دسمبر کے دن سال میں سب سے چھوٹے دن ہوتے ہیں

(۷) ھذا الجندی اشجع رجل فی الجیش المصری

یہ سپاہی مصر کی فوج میں سب سے بہادر آدمی ہے۔

(۸) بیتکم اقرب منزل الینا۔

تمہارا گھر ہماری منزل سے زیادہ قریب ہے۔

(۹) ھذا التلمیذ آخر تلامیذ الفرقۃ

یہ شاگرد کلاس کے شاگردوں میں سب سے آخر ہے

(۱۰) ھذا البناء افخر بناءٍ فی المدینۃ

یہ بلڈنگ (عمارت) شہر میں سب سے بڑھیا عمارت ہے۔

(۱۱) الاهرام اقدم مبانی المدینۃ
اہرام شہر کی سب سے پرانی یادگار ہے۔
(۱۲) فہمی اعزّ اصدق قائی۔
میرا فہمی سب سے زیادہ سچا دوست ہے
(۱۳) القطن المصری اجود انواع القطن فی الدنیا
مصر کی روئی دنیا میں روئی کی بہترین قسم ہے۔
(۱۴) الاراضی التی حول خطّ الاستواءِ اشد اراضی الدنیا حرًّا
خط استواء کے گرد کی آراضی دنیا میں سب سے زیادہ گرم آراضی ہے
(۱۵) شارع شبرا من اطول شوارع القاهرۃ
شبرا کی سڑک قاہرہ کی سب سے بڑی سڑک ہے
(۱۶) نہار الحادی والعشرین من یونیہ اطول نہار فی السّنۃ
جون کا مہینہ کا دن سال کے دنوں میں سب سے بڑا ہوتا ہے

---

ب :- اردو سے عربی بنایئے

(۱) یہ پیڑ ہمارے باغ میں سب سے زیادہ اونچا ہے۔
(۲) قاہرہ افریقہ کا سب سے بڑا شہر ہے۔
(۳) میں ہمیشہ بہترین کتابیں پڑھتا ہوں۔
(۴) گدھا ایک بہت ہی بردبار جانور ہے۔
(۵) آپ کا بھائی اس کمرہ میں سب لڑکوں سے بڑا ہے۔

(۶) یہ اسکول جانے کا سب سے مختصر راستہ ہے۔
(۷) جنیرا قاہرہ میں سب سے چوڑی سڑک ہے۔
(۸) امریکہ میں دریائے آمیزن دنیا کا سب سے بڑا دریا ہے۔
(۹) قادر کلاس میں سب سے زیادہ وقت کا پابند لڑکا ہے۔
(۱۰) کیا آپ نے میرے سب سے بڑے بھائی کو دیکھا ہے۔
(۱۱) یہ آدمی سب آدمیوں سے شریف ہے۔
(۱۲) میں کل آپ کو اپنے اچھے سے اچھے کپڑے دوں گا۔
(۱۳) یہ لڑکا اسکول میں سب سے زیادہ مصیبت زدہ لڑکا ہے
(۱۴) چیزیں جو سستی سے سستی ہوں بہترین نہیں ہوتیں۔
(۱۵) یہ سیب سب سے بڑا لیکن عمدہ نہیں ہے۔
(۱۶) یہ راستہ سب سے زیادہ دشوار ہے۔

# سبق (۳۵)

## یاد رکھنے کے لئے مختلف جملے

(حروف جر کے ساتھ)

أتَى فى الصّباح - وہ صبح ہی آیا۔

اتَى فى الميعَاد - وہ وقت پر ہی آیا۔

أتى فى الوقت الملائم -

ما رأيتها منذ يوم الأربعاء

میں نے اس کو بدھ سے نہیں دیکھا ہے۔

وردَ لى خبرٌ منه يوم الاثنين الماضى

میں نے اس کی گذشتہ پیر سے خبر نہیں لی۔

خرجَ ماشيا للرياضة - وہ سیر کے لئے چلا گیا

خرجت راكبة للرياضة - وہ سوار ہونے کے لئے چلی گئی۔

منعنى عن الذهاب - اس نے مجھ کو جانے سے روکے رکھا

عادَ الى الاسكندرية امس - وہ کل اسکندریہ کو لوٹ گیا۔

ذلك الكتاب لى - یہ کتاب میرے لئے ہے

تحسرتَ عَليها - میرا اس کے لئے افسوس کرتا تھا۔

مرت العجلة فی المدینة - گاڑی شہر سے گزر گئی۔
احضرت هذه الازهار من اجلك - میں ان پھولوں کو تمہارے لئے لایا تھا
سنمکث هنا الی یوم الاحد - ہم یہاں اتوار تک ٹھہریں گے۔
وَصَل الساعة الرّابعة مساءً وہ دوپہر بعد ۴ بجے پہونچا۔
تحتوی السلة علی تین و بلح ٹوکری میں انجیر اور کھجوریں ہیں۔
وصل القطار الی القاهرة الساعة الاولیٰ صباحًا
ریل گاڑی صبح ہی ایک گھنٹے میں قاہرہ پہونچ گئی تھی۔
یحتاج الی طعام - وہ کھانا چاہتا ہے
هُوَ فی حاجة الی طعام - وہ کھانے کا بھوکا ہے۔
اذن لی فی الذهاب - میں نے جانے کی اجازت لی۔
رأیته منذ یومین - میں نے اسکو ۲ دن پہلے دیکھا تھا
هی کسلیٰ عن العمل کثیرًا - وہ کام کرنے میں بہت سست ہے
الی أیّ غایةٍ مشیت - تم کتنی دور چلے ؟

# سبق (٣٦)

## متفرق جملے و عبارتیں

(١) وصل القطار إلى القاهرة وقت الظهر
ریل گاڑی قاہرہ میں دوپہر بعد پہونچی

(٢) أنا غضبانٌ عليه - میں اس سے غصہ میں ہوں

(٣) هو مغرم باللعب - وہ کھیلنے کا شوقین ہے. وہ کھلاڑی ہے

(٤) يحتوي هذا الكتاب على ثمانين صفحة
یہ کتاب ۸۰ صفحوں پر مشتمل ہے۔

(٥) وعد بالمجيء - اس نے آنے کا وعدہ کیا

(٦) هو رحيمٌ بالفقراء - وہ غریبوں پر مہربان ہے

(٧) أسكن في العباسية - میں عباسیہ میں رہتا ہوں

(٨) هو منتظرٌ بالباب - وہ دروازہ میں انتظار کر رہا ہے

(٩) كم بقرش - ایک قرش کتنے کا ہوتا ہے.

(١٠) باعه بعشرين قرشًا - اس نے اس کو ٢٠ پیاسٹر میں بیچا

(١١) اشتراه بثمن عالٍ - اس نے اس کو بڑی بھاری قیمت میں خریدا

(۱۲) ضحکت منه - وہ اس پر ہنسی

(۱۳) یخلع ملابسه - وہ اپنے کپڑے اتار رہا ہے

(۱۴) اجُهد نفسه شغلاً حتی مرض.

اس نے اتنا سخت کام کیا کہ وہ بیمار ہو گیا۔

(۱۵) هو مریض جداً فلا یقدرُ علی الحرکة

وہ اتنا بیمار ہے کہ وہ حرکت نہیں کر سکتا۔

(۱۶) هذا البیت لیس کبیراً کذالک

یہ گھر اتنا بڑا نہیں جتنا کہ وہ

(۱۷) الطعام حار جداً فلا یؤکل

کھانا اتنا گرم ہے کہ کھایا نہیں جا سکتا۔

(۱۸) إفعل تماماً کما امرت

جیسا تم کو کہا جائے کرو (تو کر)

(۱۹) التمر حلوٌ کالشهد تقریباً

کھجوریں قریب قریب شہد کی طرح ہی میٹھی ہیں

(۲۰) ما اسعدہٗ - وہ کتنا خوش ہے!

(۲۱) ما عُمرکَ - آپ کی کیا عمر ہے؟

(۲۲) ما عمق النهر - دریا کتنا گہرا ہے؟

(۲۳) کم یُساوی هذا - یہ کس قیمت کا ہے۔

# سبق (۷۳)

## اصطلاحی جملے

### صحت کے بارے میں

(۱) كَيْفَ حَالُكَ — تم کیسے ہو؟
(۲) بِخَيْرٍ أَشْكُرُكَ — بہت اچھا، تمہارا شکریہ ادا کرتا ہوں
شُكْرًا لِلّٰه — خدا کا شکر ہے
(۳) أَنَا مُنْحَرِفُ الصِّحَّةِ — میں بیمار ہوں
(۴) مَا أَصَابَكَ — تمہارے ساتھ کیا معاملہ ہے؟
(۵) أَشْعُرُ بِمَرَضٍ — میں بیماری محسوس کرتا ہوں
(۶) مِمَّ تَشْكُو — آپ کیا تکلیف محسوس کرتے ہیں
أَيْنَ تَشْعُرُ بِالْمَرَضِ — (کیا مرض ہے؟)
(۷) فِي الْمَعِدَةِ — معدہ میں ہے۔
(۸) أشعر بصُداعٍ (ألم في الرأس) میرے سر میں درد ہے
(۹) أَنَا مُصَابٌ بِالْحُمّٰى — مجھے بخار ہے۔ یا میں بخار میں مبتلا ہوں
(۱۰) مَا أَصَابَ عَيْنَكَ — تمہاری آنکھ میں کیا ہوا ہے۔

(۱۱) بها ورم (انتفاخ) — یہ ورم کرآئی ہے یا اس میں ورم ہے۔

(۱۲) کم لبثت مریضًا — تم کتنے عرصے بیمار رہو۔

(۱۳) لبثت یومین مریضًا — میں دو دن سے بیمار ہوں

(۱۴) أنا الیوم أسوأ حالًا — میں آج بہت بیمار ہوں.

(۱۵) أنا الیوم احسن حالًا — میں آج بہتر ہوں۔

# سبق (۳۸)

## مجاملاتُ

(مکالمہ وغیرہ)

من فضلك — اگر تم مہربانی کرو۔ براہ کرم!
استسمحك — میں آپ سے معافی چاہتا ہوں
ارجو منك العفو — تم مجھے معاف کیجیے۔
لا تواخذ لی — مجھے معاف کرو۔
مع السلامة
استودعك اللہ } بامان اللہ - خدا حافظ!
اھلاً و سھلاً - مرحبًا - خوش آمدید!
انا مسرورٌ برؤیاكَ — میں تم کو دیکھ کر خوش ہوا ہوں۔
اشکرك شکراً جزیلاً — میں آپ کا بہت بہت شکریہ ادا کرتا ہوں
العفو — کوئی بات نہیں!
لا تشکرنی — شکریہ کی ضرورت نہیں۔
ھذا لا یعنی — یہ بے معنی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| لا ضير | — | کوئی مضائقہ نہیں۔ |
| هذا يكفي | — | یہی کافی ہو گا۔ |
| إنى آسف | — | مجھے افسوس ہے۔ |
| انا مدين لك بالشكر | - | میں آپ کا بہت ممنون ہوں۔ |
| أتعمل لي معروفا | - | کیا میری طرفداری کریں گے۔ |
| بسرور | — | خوشی سے۔ |
| بانشراح | - | خوشی سے۔ |
| بارتياح | - | دل سے |
| أتتفضل بالجلوس | - | تشریف رکھئے۔ بیٹھیے |

# سبق (۳۹)

## متفرق جملے

(۱) مَا عُمُرُكَ — تمہاری کیا عمر ہے؟
(۲) خمسة عشر عامًا — پندرہ سال
(۳) سمعتك تتكلم — میں نے آپ کی گفتگو سنی
(۴) رأيتك تجری (جاريًا) — میں نے آپ کو دوڑتے ہوئے دیکھا
(۵) أمعه نقودٌ — کیا اس کے پاس کچھ رقم ہے؟
(۶) ليس عنده نقودٌ — وہ کچھ رقم نہیں رکھتا۔
(۷) لم تأخرت — تم کیوں دیر سے ہو؟
(۸) لأني قد غلبني النوم كثيرًا — کیونکہ میں بہت سو گیا تھا
(۹) أهذا حقيقي — کیا یہ سچ ہے؟
(۱۰) كل ما تقول حق — جو کچھ تم کہتے ہو سچ ہے۔
(۱۱) نحن منفردين — ہم اکیلے ہیں۔
(۱۲) نحن له مسلمون — ہم اسی کے فرمانبردار ہیں
(۱۳) خذ حذرك — خبردار رہو۔

# سبق (۴۰)

## ضرب الامثال اور اخلاق کی نصیحتیں

(۱) اَلکثرۃ تغلب الشجاعۃ ۔ زیادتی بہادری پر غالب آجاتی ہے

(۲) الاجتہاد سبیل النجاح ۔ کوشش کامیابی کا راستہ ہے

(۳) اُشکر اللّٰہَ دائمًا ولا تنسَ فضلَہ

ہمیشہ خدا کا شکر ادا کرو اور اسکے فضل کو نہ بھولو

(۴) التعلم فی الصغر کالنقش فی الحجر ۔

بچپن کا علم پتھر کے نقش کے مانند ہوتا ہے۔

(۵) مَنْ حفرَ حفرۃً لِاَخیہ وقع فیہا ۔

جس نے اپنے بھائی کے لئے گڈھا کھودا وہ خود اس میں ہی گر گیا

(۶) القناعۃُ کنزٌ لا یفنی قناعت ایک نہ فنا ہونے والا خزانہ ہے

(۷) الموت یساوی بین البشر ۔ موت آدمیوں کے درمیان برابر ہے

(۸) الامانۃ سیاج المودۃ والخیانۃ مفتاح العداوۃ

امانت محبت کی ٹٹی ہے اور خیانت دشمنی کی کنجی ہے

(۹) الجراۃُ مفتاحُ النجاح حوصلہ مندی کامیابی کی کنجی ہے

(۱۰) سرقۃ الحدیث کسرقۃ الاشیاءِ ۔

بات کی چوری چیزوں کی چوری کے مانند ہے۔

(۱۱) الشکر واجبٌ — شکر ادا کرنا واجب ہے

(۱۲) من یحترمُ الکبیر یکتسبُ رضاہٗ ۔
جو بڑے کی عزت کرتا ہے وہ اسکی رضاجوئی حاصل کرتا ہے

(۱۳) لا تحتقر شیئًا — کسی چیز سے نفرت نہ کرو۔

(۱۴) عمل الواجب یریح الضمیر۔
ضروری کام ضمیر کو خوش کرتا ہے۔

(۱۵) محبّۃ الذّاتِ شرّ الصّفاتِ۔
خود غرضی بری صفت ہے۔

(۱۶) من احبَّ ذاتہ خسر مودۃ صدیقہ
جس نے اپنی ذات سے محبت کی اس نے اپنے دوست کی محبت کو کھودیا

(۱۷) من احَبَّ والِدَیہِ أحبّہُ اللّٰہُ ۔
جس نے اپنے والدین سے محبّت کی اس سے اللہ نے محبت کی

(۱۸) الرفق بالحیوان واجبٌ علی الانسان۔
انسان پر حیوانات سے پیار کرنا واجب ہے۔

(۱۹) لا تؤجّل إلی الغد ماتقدر أن تفعلہٗ الیومَ
جو کام تو آج کرنا چاہتاہے اسکو کل پر نہ چھوڑ۔

(۲۰) الولد کالشجرۃ اذا اھمل سقیا فسد ثمرُھا
لڑکا پیڑ کی مانند ہے جب اس کو پانی نہ دیا جائے تو اس کا پھل سوکھ جاتا ہے

# منتخب امور

(۱) الاتحاد یوجد القوۃ - باہمی میل جول طاقت پیدا کرتا ہے

(۲) القوۃ تضمن النجاح - قوت کامیابی کی ضمانت دیتی ہے

(۳) الانقسام یجلب الخراب - ٹوٹ پھوٹ خرابی لاتی ہے

(۴) بیت العلم لن یخرب - علم کا گھر برباد نہیں ہوتا۔

(۵) الکلام میزان العقل - کلام عقل کی میزان ہے۔

(۶) الوھم یذھب بالتفھم - وہم سوچنے سے دور ہو جاتا ہے

(۷) المطالعۃ دواء الملل - پڑھنا ملال کی دوا ہے

(۸) عدو عاقل خیر من صدیق جاھل

دانا دشمن نادان دوست سے اچھا ہے۔

(۹) المزاح یذھب الھیبۃ ہنسنا ہیبت کو دور کرتا ہے۔

(۱۰) الکذاب لا یصدق ولو قال الحق

جھوٹے کو سچا نہیں مانا جاتا خواہ سچ ہی کہے۔

(۱۱) الشرف بالادب لا بالنسب

بزرگی ادب سے ہے نہ کہ نسب سے

(۱۲) ألسنۃ الخلق اقلام الحق۔

زبان شیریں ملک گیری۔

(۱۳) الوقت أثمن من الذھب

وقت سونے سے زیادہ بیش قیمت ہوتا ہے۔

وقت سونے سے زیادہ قیمتی ہے۔

(۱۴) الاعتماد علی النفس اساس کل نجاح

ہر کامیابی کی بنیاد نفس پر بھروسہ ہے

(۱۵) افضل المعارف ما اکتسبہ الانسان بنفسہٖ

سب سے اچھا علم وہ جو انسان اپنے نفس سے حاصل کرے

(۱۶) کل شیٔ اذا کثر رخص الا الادب

ہر چیز جب زیادہ ہو جاتی ہے تو سستی ہو جاتی ہے۔ لیکن ادب نہیں ہوتا۔

(۱۷) لاتظلم فان بیوت الظالمین خراب

ظلم نہ کریں کیونکہ بے شک ظالموں کے گھر خراب ہو جاتے ہیں۔

# عربی ضرب الامثال

صَاعًا بصاعٍ    جیسے کو تیسا    وَاحِدَۃٌ بِوَاحِدَۃٍ    جیسے کو تیسا
دَقَّۃٌ بدقۃٍ    ״    کما تزرع تحصد    جیسا کرنا ویسا بھرنا

خذوا ما اتاکم بہ واغنموا فانّ الغنیمۃ فی العاجل
نو نقد نہ تیرہ ادھار

الحمیۃ خیر من العلاج    حفظ تقدم علاج سے بہتر ہے
الضالغرر دی یشکو من عدارہ    ناچ نہ آوے آنگن ٹیڑھا
ان الطیور علی اشکالہا تقع    چور کا ساتھی گرہ کٹ
اعمل بقرشٍ وحاسب العاطل    کچھ نہیں سے تھوڑا بھلا
الاناءُ الفارغ یرن کثیراً    تھوتھا چنا باجے گھنا
من کثر قولہٗ قل عملہٗ    جو گرجتے ہیں سو برستے نہیں۔
السفینۃُ ذات الرئیسین تغرقُ    بہت جوگی مٹھ اجاڑ
لو تقل فول حتی یصیر فی المکیول    گھر گھوڑا نکاس مول
دارھم ما دمتُ فی دارھم    جیسا دیش ویسا بھیس
الصغیرُ سریع التاثیر    کمزور میں غصہ زیادہ ہوتا ہے
الکسلُ مفتاح التسول    سستی بیکاری کی کنجی ہے
وما کلُ مصقول الحدید یمانی    ہر چیز جو چمکتی ہے سونا نہیں ہوتی
المرءُ آداب    ادب ہی انسان انسان ہے۔
الارادۃ مفتاح الوسیلۃ    جہاں من وہاں ہی رستہ

# چند اہم عربی مصادر

| | | | |
|---|---|---|---|
| التاسیسُ | بنیاد رکھنا | الغلق | بند کرنا |
| الاختراعُ | ایجاد کرنا | الدوسُ | دوڑنا |
| الطباعۃ | چھاپنا | الحملُ | لے جانا |
| السیرُ | سفر کرنا | الغرقُ | ڈبونا |
| الاصابۃُ | شوٹ کرنا | الادعاءُ | دعویٰ کرنا |
| الفقدُ | کھونا | التوصیلُ | رہنمائی کرنا |
| الکافاۃُ | انعام دینا | التصدیقُ | یقین کرنا، سچ ماننا |
| الاتلاف | برباد کرنا | الوصولُ | حاصل کرنا |
| النفعُ | مفید ہونا | الالتصاق | چپکانا، لگانا |
| الاستراحۃُ | آرام کرنا | الغرسُ | اگنا |
| الاصابۃ | حاصل کرنا | الکسبُ | حاصل کرنا |
| التفسیرُ | واضح کرنا | القضاءُ | ادا کرنا |
| الغطسُ | ڈبکی دینا | الوفاءُ | ادا کرنا |
| القطف | پکڑنا | اللسعُ | ڈنک مارنا |
| الامتداحُ | تعریف کرنا | الرفعُ | اٹھانا |
| الشکویٰ | شکایت کرنا | الدوی | گڑگڑانا |
| الطہیُ | پکانا | الازدحامُ | بھیڑ ہونا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الخلاصُ | رہا کرنا | الابحارُ | سمندر تک جانا |
| التمتعُ | سرور حاصل کرنا | المواءُ | میاؤں میاؤں کرنا |
| الاهداءُ | پیش کرنا | البطبطةُ | تائیں تائیں کرنا |
| الرمیُ | پھینکنا | " | (بطخ کا) |
| التفضیل | پیش کرنا | النعیقُ | کائیں کائیں کرنا |
| الترکُ | چھوڑنا | | (کوّے کا) |
| الحمایةُ | بچانا | القیادةُ | رہنمائی کرنا |
| الاتباعُ | پیروی کرنا | الجوبُ | گزرنا |
| الاستحقاقُ | لائق ہونا | الصھیلُ | ہنہنانا (گھوڑے کا) |
| البغضُ | کینہ رکھنا | النھیقُ | ڈھینچوں ڈھینچوں |
| الاجلالُ | عزت کرنا | الخوارُ | رمبھانا (گائے کا) |
| المقاساةُ | برداشت کرنا | الثغاءُ | بھیں بھیں کرنا |
| " | بیمار رہنا | الفیضانُ | باڑھ آنا |
| الافراج عن | آزاد کرنا | الغمرُ | سیلاب آنا |
| الدعوةُ | بلانا | الصیاحُ | چیخنا چلانا |
| القبض علی | گرفتار کرنا | التجمعُ | جمع ہونا |
| الایصادُ | تالا لگانا | الجمعُ | اکٹھا کرنا |
| التجول | گشت کرنا | الاعترافُ | ماننا |
| الادانة ب | قرض دار ہونا | الادخارُ | کم خرچ کرنا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الریُّ | آبیاری کرنا | الاستیلاءُ | بھگانا |
| التجہیزُ | تیار کرنا | السفرُ | چلنا |
| النجاحُ | ترقی کرنا | الاہمالُ | بھولنا |
| الترجّلُ | اترنا | الانتہاءُ | پھونک مارنا |
| الاندفاعُ | دھکیلنا | الہدوءُ | ہوا چلنا |
| الالم المضایقة | تکلیف دینا | الزیارةُ | پکارنا |
| التحسینُ | بھلائی کرنا | العودةُ | لوٹنا |
| الصفیرُ | سیٹی بجانا | الاخذُ | لینا |
| العزمُ علیٰ | حاضر باشی کرنا | التوصیلُ | لینا |
| المرافقةُ | ہمراہ ہونا | التقلیمُ | قلم کرنا، تراشنا |
| الافتراقُ | علیحدہ ہونا | الخدمةُ | خدمت کرنا |
| الدخولُ | داخل ہونا | الازدہارُ | کھلنا، شگفتہ ہونا |
| الاعتقادُ | یقین کرنا بھروسہ کرنا | الالقاءُ | گرانا |
| الغوصُ | ڈوبنا | الاملُ | امید کرنا |
| الغرقُ | ڈوبنا | الرجاءُ | امید کرنا |
| الفراقُ | الگ ہونا | الضربُ بالسوطِ | کوڑے سے مارنا |
| التعلمُ | پڑھنا | التباہی ب | ڈینگ مارنا |
| الرصفُ | فرش بندی کرنا | التأجیلُ | دور رکھنا |
| الحشو | گولیوں کی بوچھار کرنا | الزرعُ | کھیتی کرنا۔ |

عربی کلمات اور جدید جملوں کا ترجمہ کرنے کے لئے ایک دوسری آسان کتاب

# آسان عربی ترجمہ

(حصہ دوم)

از قلم :- ڈاکٹر بشیر الدین عصری

سائز :- $\frac{20 \times 30}{2}$ :- قیمت تین روپے

## کتاب کے انوار ساطع

(۱) اس کتاب میں بھی حصہ اوّل کی طرح علم اشتقاق کلام ، اجرومیہ کے قواعد اور اعلیٰ درجہ کے ادبی کلمات کے نمونے پیش کئے گئے ہیں۔

(۲) اس کتاب میں پیش کردہ اسباق کی ترتیب جدید طریقۂ تعلیم کے مطابق دی گئی ہے اور اردو داں قاری کے لئے عربی اور ان کے معنی آسان زبان میں بتلائے گئے ہیں۔

(۳) اس کتاب میں بھی تقریباً ۴۰ اسباق ، متعدد مشقی سوالات (عربی اور اردو کے ذریعے تمرین) اور عربی محاورات ، مختلف جملوں اور ادبی جملوں پر خاص توجہ دی گئی ہے۔

(۴) اس کتاب کے خصوصی اسباق میں اداۃ "ال" کا استعمال الفاظ عدد ، الفاظ کمیت ، اور غیر معین عدد ، ضمائر اسماء الاشارہ ، ضمائر منفصلہ اسماء

بطور نعت، استعمال صفت بدل موصوف، صیغہ فعل حال، صیغہ حال تام، صیغہ فعل ماضی، صیغہ فعل مستقبل، المصادر، افعال ناقصہ، مفاعیل خمسہ مضارع حال، فعل ماضی (مجہول صیغہ جات) نفی اور نہی کا استعمال، اسمائے استفہام، کلمات ظرف اور کلمات حرف جر، اسماء موصولہ، اسم فاعل و اسم مفعول کا استعمال، حذف اسم موصول، حروف عطف، روابط الجمل اک تشبیہ، لنعوت وغیرہ کے بارے میں مکمل معلومات اور عربی کے نئے پارے پیش کیے گئے ہیں۔

(۵) اس کتاب میں جدید عربی کو سیکھنے کا آسان طریقہ بتلایا گیا ہے اور امید کی جاتی ہے، جدید عربی ادب کے شائق اس کو پسند فرمائیں گے۔
انشاء اللہ تیسرا حصہ بھی جلد تیار کر دیا جائے گا۔

:- (شائع کردہ) :-

# کامیاب انسٹی ٹیوٹ آف عربک لٹریچر میرٹھ

2188